پس استجماع فعلیہ وحقیقیہ ذات با حادث ضروریست والا دلالۃ باطل گردد و ملاحظہ ذات بدلالۃ فعلیہ خاطی است و سرانجام این بعنایت حق تعالیٰ است واہون این است کہ بدلالۃ حادث ناظر اجمال باشد ای آمنتُ باللہ کما ھو باسمائہ وصفاتہ تنبیہ<sup>۱۷</sup> - باید دانست حصول دلالۃ از دال از جہتہ عدم سابق ممیز احتیاج وجود دال بمحتاج الیہ است نہ از جہتہ عدم لاحق کہ حاصل نشود بی عدم سابق ازان کہ آنزا کہ عدم سابق ضروری نباشد عدمِ لاحق برو ممنوع باشد و آنزا کہ عدم سابق ضروری باشد عدمِ لاحق نیز برو ضروری باشد پس از عدم لاحق رجوع بعدم سابق لازم گردد دیر آنچہ عدم لاحق ضروری نمی نماید تشخصی است زائد بر ماہیتش کہ در معرفۃ تشخص نفسِ انسان ہمدرین ذکر شناختہٗ تنبیہ<sup>۱۸</sup> از انجا کہ مظہریۃ تامّہ مر اول الاوّلین را است و ماخذِ جملہ کائن مراد است صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم۔

ترجمہ پس استجماع فعلیہ اور حقیقیہ اور ذات کا حادث کے ساتھ ضروری ہے ورنہ دلالت باطل ہوگی۔ اور ذات کا ملاحظہ یعنی لحاظ کرنیوالا فعلیہ کی دلالت سے خاطی ہے۔ اور اس کا سر انجام خدائے تعالیٰ کی عنایت سے ہے۔ اور آسان تر یہہ ہے کہ حادث کی دلالت سے اجمال کا ناظر رہے یعنی آمنتُ باللہ کما ھو باسمائہ وصفاتہ یعنی ایمان لایا مین اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے نامون اور صفتون کے ساتھ ہے۔

تنبیہ<sup>۱۷</sup> - سمجھنا چاہئے کہ دلالت کا حاصل ہونا دال سے عدم سابق کے سبب ہے جو ممیز یعنی تمیز دینے والا ہے وجود دال کی احتیاج کا محتاج الیہ کے ساتھ نہ عدم لاحق کے سبب اسلئے کہ یہ بغیر عدم سابق کے حاصل نہین ہوتا ہے اس سبب سے کہ جسکے لئے عدم سابق ضروری نہو گا عدم لاحق بہی اوسپر ضروری ہوگا۔ پس عدم لاحق سے رجوع عدم سابق کی طرف لازمی ہوگا۔ اور جس چیز پر عدم لاحق ضروری نہین معلوم ہوتا ہے وہ ایک تشخص زائد ہے ماہیت پر۔ کہ تشخص نفس انسان کی معرفت مین اسی ذکر مین تو پہچان چکا ہے۔

تنبیہ<sup>۱۸</sup> چونکہ پورا مظہر ہونا اوّلون مین خاص سب سے اول کے لئے ہے۔ اور تمام کائن کا ماخذ خاص وہی ہے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم۔



پس غیرش درین مرتبہ گنجائش ندارد و تواند شد لی مع اللہِ وقت لا یسعنی فیہ ملکٌ مقرّبٌ ولا نبیٌ مرسلٌ الحدیث در ہمعنی باشد ولیکن ہر معین بر قدر استعدادش بہرہ کہ دارد جزئیست و توسع ہر معین متفاوت در مرتبہ خود و عروج بسوے حقیقۃ الحقائق کہ حقیقۃ محمد است صلعم کوائف اصلیہ و عرضیہ و تبعیہ دارد پس احاطۃ کلّی بر ماخوذات مر اول الاولین را است و جزئی مر غیرش را اگر امتیاز در کیفیۃ اول و غیرش نکردہ شود نقصانِ نظر است و بیم آنکہ نظیرش مزعوم شود اللّھم وفقنا للحق واحفظنا من الزیغ والنقص۔

تنبیہ<sup>۱۹</sup> - بدلالۃ قوس سفلی سیر قوس علوی است کہ منتہائی ولایۃ ظلی و سیر قدمی است و مشار است بکریمہ فکانَ قابَ قوسینِ ۵ ترجمہ پس شد رسول صلے اللہ علیہ وسلم متصل ہمچو اتصال گوشہ دو کمان + در ترجیح این دعوی از ابتدا ثم دنیٰ بمقابلہ اختلاف سخن بسیار بدلالۃ نص است اگر توجہ خاطر بتوفیق اللہ تعالیٰ شد نوشتہ خواہد شد

ترجمہ پس آپکا غیر اس مرتبہ مین گنجایش نہین رہتا ہے۔ اور ہوسکتا ہے کہ لی مع اللہِ وقت لا یسعنی فیہ ملک مقرب الحدیث اسی معنی مین ہووے۔ یعنی خدا کے ساتھ میرے لئے ایک ایسا وقت ہے جسمین نہ ملک مقرب کو میرے ساتھ گنجایش ہے اور نہ نبی مرسل کو تا آخر حدیث۔ ولیکن ہر معین اپنے استعداد کے موافق جو بہرہ کہ رکھتا ہے وہ جزئی ہے۔ اور ہر معین کا توسع اپنے مرتبہ مین متفاوت ہے۔ اور عروج حقائق کی حقیقت کیطرف کہ حقیقت محمد صلے اللہ علیہ وسلم ہے اصلیہ اور عرضیہ اور تبعیہ کیفیتین رکھتا ہے۔ پس کلی احاطہ ماخوذات پر خاص اول اولین کیلئے ہے اور جزئی خاص آپ کے غیر کے لئے۔ اگر اول اور اوسکے غیر کی کیفیت مین امتیاز نکیا جاوے نظر کا نقصان ہے۔ اور خوف اسکا بہی ہے کہ اول کا نظیر مزعوم ہوگا اللّھم وفقنا للحق واحفظنا من الزیغ والنقص۔ یعنی خدایا ہمکو حق کیطرف توفیق عنایت فرما اور کجی اور نقصان سے ہمین بچا تنبیہ<sup>۱۹</sup> قوس سفلی کی دلالت سے قوس علوی کی سیر ہے جو ولایت ظلی اور سیر قدمی کا منتہا ہے اور اس آیت کریمہ کا جسکی طرف اشارہ ہے۔ فکانَ قابَ قوسینِ او ادنیٰ یعنی پس ہوگئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم متصل مانند نزدیک ہونے گوشۂ دو کمان کے اور نزدیک تر۔ اس دعوی کی ترجیح مین ثم دنیٰ کی ابتدا سے اختلاف کے مقابلہ مین بہت گفتگو ہے دلالت نص سے اگر خدائے تعالیٰ کی توفیق سے دل متوجہ ہوگا لکہا جاویگا

پس بدلالۃ قوس علوی سیر نظری در مقام ادنیٰ کہ ولایۃ اصلی و اصل مرتبۂ حجاب
و مقصود است تواند شد و اشارت عطف مدلّل بہ کانَ محقق وجود ش
بعدم تقابلِ سلب استعمالاً م مانع ترديد ش چہ تردید نافی مردّد و ثبتِ مردّد
در وجہ واحد است بخلاف عطف م محقق قرب قاب قوسین او ادنیٰ است
در وجہ مقصودیتش و دلالۃ قرب قاب قوسین بسوئے ادنیٰ و حولش میانِ
حادث و قدیم تا بجا ماند حدِ طرفین و اشارت تردید مانع عطف ش
چہ عطف مثبتِ معطوف علیہ و معطوف است در وجہ واحد بخلاف تردید م
نافی قرب قوسین است در وجہ مقصودیتش مقصداً و ثبتِ قرب ادنیٰ است
در وجہ مقصودیتش مقصداً و نیز باید دانست عطف علم قطعی را خواہد و حال آنست
کہ تردید صریح مانع آنست و تردید علم مشکوک را خواہد و حال این است کہ اینجا
بطرف اللہ سبحانہ علم محض و بطرف غیر رسول صلعم جہل محض مانع آنست۔

ترجمہ پس قوس علوی کی دلالت سے سیر نظری مقام ادنیٰ مین جو ولایت اصلی اور اصل مرتبۂ
حجاب اور مقصود ہے ہو سکتی ہے۔ اور عطف کا اشارہ کہ کانَ کے سبب مُدلّل ہے
جو از روئے استعمال تقابل سلب ہونیکے سبب وجود کا محقق ہے کہ وہ تردید کا مانع ہے۔
اس لئے کہ تردید مُردّد کی نفی کرتی ہے اور مُردّد کو وجہ واحد مین بخلاف عطف ثابت کرتی ہے
یہ اشارہ عطف مدلل محقق ہے قاب قوسین اور ادنیٰ کے قرب کا اوسی کے مقصود ہونیکی وجہ
مین۔ اور یہ اشارہ دلالت ہے قرب کی قاب قوسین کے ادنیٰ کی طرف۔ اور اوسکے حَول یعنی
حائل ہونے اور درمیان مین آنیکی حادث اور قدیم کے درمیان تاکہ طرفین کی حد قائم رہے۔
اور تردید کا اشارہ جو عطف کا مانع ہے۔ کیونکہ عطف بخلاف تردید مثبت یعنی ثابت کرنیوالا ہے
معطوف علیہ اور معطوف کا وجہ واحد مین۔ یہہ قرب قوسین کا نافی ہے اوسکے مقصود
ہونیکی وجہ مین بطور مقصد کے اور مثبت ہے قرب ادنیٰ کا بطور مقصد کے اوسکے مقصود
ہونیکی وجہ مین اور یہہ بہی سمجھنا چاہئے کہ عطف علم قطعی کو چاہتا ہے اور حال یہ ہے کہ تردید صریح
اوسکی مانع ہے۔ اور تردید علم مشکوک کو چاہتی ہے اور حال یہ ہے کہ یہان خدائے سبحانہ کیطرف
سے علم محض اور غیر رسول صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف سے جہل محض اوسکا مانع ہے۔



پس ناچار توجہ باشارت مرقومہ افتد و از ہر مرتبہ قوس سفلی سیر در قوس
علوی بمطابقۃ و از ہر مرتبہ قوس علوی سیر در اصلش بمطابقۃ تواند کرد و این اتصال
در نظر دردمند باین صورت ( ) است و شنیدم کہ باین صورت ( ) است و لیکن برون
رفتن گوشہ از جانبے بجانبے خلاف تحقیق عرفانی است و در تحقیق این مقصد کلام
مطول است کہ محوّل بر عارفِ محقق نمودم ش تحقیقش از لفظِ مطابقۃ و دائرہ
توان فہمید م و لفظ دائرہ کہ حضرات مجددیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم میفرمایند موید صحت
نظر دردمند است واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

تنبیہ ۱۹ سالک بعد فنائے وجود تضمنی مسلوبات غیر مخصوصہ محمدی صلعم از وباقی
بوجود تضمنی موجودات و مسلوبات مخصوصہ محمدی صلعم است و عنصر تابع روح است
و فنا سپری شدن است و آن بعدم لاحق است مر وجود بین العدمین را نہ بعدم
سابق چہ حکم فنا بر معدوم حقیقی تواند شد نہ بر معدوم حکمی و نہ بر وجود فارغ از عدمین

ترجمہ پس ناچار توجہ مرقومہ اشارت کی طرف واقع ہوگی۔ اور ہر مرتبہ قوس سفلی سے سیر قوس
علوی مین بوجہ مطابقت اور ہر مرتبہ قوس علوی سے سیر اوسکی اصل مین بوجہ مطابقت کر سکتا ہے۔
اور یہہ اتصال قوسین کا دردمند کی نظر مین اس صورت مین ہے ( ) اور مین نے سنا ہے کہ اس
صورت سے ہے ( ) ولیکن گوشون کا باہر ہو جانا ایک طرف سے دوسرے طرف کو تحقیق
عرفانی کے خلاف ہے۔ اور اس مقصد کی تحقیق مین کلام مطول ہے کہ عارف محقق پر مین نے
اسکو محوّل کیا۔ اسکی تحقیق لفظ مطابقت اور دائرہ سے سمجہہ مین آسکتی ہے۔ اور لفظ دائرہ جو
حضرات مجددیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم فرماتے ہین دردمند کی صحت نظر کا موید ہے واللہ تعالیٰ اعلم
بالصواب یعنی اور خدائے برتر ہی درستی و صحت کو خوب جانتا ہے۔
تنبیہ ۱۹ سالک وجود تضمنی مسلوبات غیر مخصوصہ محمدی صلعم کے اپنے سے فنا ہونیکے بعد وجود
تضمنی موجودات اور مسلوبات مخصوصہ محمدی صلعم کے ساتھہ باقی ہے۔ اور عنصر
تابع روح کے ہین۔ اور فنا سپری یعنی آخر ہو جانا ہے۔ اور وہ عدم لاحق کے سبب ہے
خاص وجود بین العدمین کا نہ عدم سابق کے سبب اسلئے کہ حکم فنا کا
معدوم حقیقی پر ہو سکتا ہے نہ معدوم حکمی پر اور نہ
اوس وجود پر جو عدمین سے فارغ ہے۔

پس اگر دانیش دلالتے آرد بر وجودِ موجد ورنہ نی بل وجود فارغ از عدمین نماید
ای مستفہم اگر فانی شد دلیل از ہستی و دانستہ شدن خودش فانی شد دلالۃ
و معرفۃ مدلول و اگر فانی نشد دلالۃ و معرفۃ مدلول چسان فانی شد دلیل پس لازم است
بر تو کہ بفہمی اینکہ فنار دلیل و دلالۃ در عروج در معرفۃ مدلول است باین طور کہ
دلیل و دلالۃ بقلتِ وجود حادث مستسرع بفنار در علم استقرار زمانی نمیگرد
مگر مدلول بسبب وجودِ قدیم باقی کہ مقصود است نہ بطور فنار دلیل و دلالۃ حقیقتاً
تنبیہ ۲۰ اختلافی در تعین حقیقۃ احمدی و حقیقۃ محمدی صلعم در ذکر کیفیۃ تعین احدیۃ
و محمدیۃ مذکور است دانستنی است واللہ اَلْمُوَفِّقُ لِمَنْ یَّشَاءُ۔
تنبیہ ۲۱ در مشکوۃ است فرمود صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کہ رویت اللہ تعالیٰ
در عالم شہود تحقق علم باو است تعالیٰ
و فرمود صلعم ؛

ترجمہ پس اگر تو فنا کو جانتا ہے تو کچھہ دلالت کو لا سکتا ہے وجود موجد پر ورنہ نہین بلکہ
ایک وجود فارغ عدمین سے نظر آتا ہے۔
ای مستفہم اگر دلیل فانی ہو جائیگی ہستی سے اور اپنے خود کے جانے جانیسے تو دلالت و معرفت
مدلول کی فانی ہو جائیگی۔ اور اگر دلالت و معرفت مدلول فانی
نہوئی تو دلیل کیسے فانی ہوئی۔ پس تجہپر لازم ہے کہ تو یہ سمجھے کہ دلیل و دلالت کا
فنا ہونا عروج مین معرفتِ مدلول مین ہے اسطرحپر کہ دلیل و دلالت وجود حادث کی
قلت کے سبب کہ فنار کی طرف دوڑ رہا ہے علم مین استقرار زمانی نہین حاصل کرتی
ہے مگر مدلول بسبب وجود قدیم کے باقی ہے جو مقصود ہے نہ دلیل و دلالت کے
فنا کے طریق پر کہ از روے حقیقت ہے۔
تنبیہ ۲۰ جو اختلاف کہ تعین حقیقت احمدی اور حقیقتِ محمدی مین ہے صلی اللہ علیہ وسلم
وہ ذکر کیفیۃ تعین احدیہ و محمدیہ مین مذکور ہے۔ یہ جاننے کے لائق ہے واللہ الموفق لمن یشاء
یعنی اور خدا توفیق دینے والا ہے جسکو چاہتا ہے۔
تنبیہ ۲۱ مشکوۃ مین ہے کہ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ خدائے تعالیٰ کی رویت
عالم شہود مین وہ علم کا اوسکے ساتھہ متحقق ہو جاتا ہے۔ اور فرمایا صلعم نے۔



انما الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ ہمانا کہ تحقق علم باو است تعالیٰ
وقال سبحانہ الم تر الی ربک کیف مد الظل الآیہ تری بمعنی رویت قلب ای
علم بدلالۃ مفعولین و خصوصیۃ الی ربک وقال سبحانہ قل ھذہ سبیلی ادعو الی
اللہ علیٰ بصیرۃ انا ومن اتبعنی ۔ الآیہ تنبیہ ۲۲ سیر نظری و کشف بالاختصاص عبارت است
از علم و سیر قدمی و کشفِ خاص عبارتست از ادراک تنبیہ ۲۳ حیرت کہ عجز علم بکنہ
ما یتعلق بہ العلم است متفاوت است بتفاوت مناسب ہر ولایۃ تنبیہ ۲۴ نفس سالک
بانطباق حقیقۃ جامعہ انسانیہ بحقائق ما فوقہا از حد تعین خود برون نتواند شد بلکہ قرار تشخص
نفس برین انطباق شود و از ما فوقہا ہمچنان مستفیض است کہ بود پس اگر با ہمین
انطباق کار از سر نگیرد محجوب گردد و از انکہ عروج و نزول بحصول معارف در حد نفس عارف
است و بس ثش کہ تحقیقش در ذکر کیفیۃ العلم والمعرفۃ والعارف والمعروف مذکور است ابتدا و انتہا
کار ہمہ در نفس اوست تنبیہ ۲۵ حصول معرفۃ از غیر خود موصل بمعیتہ و قرب و احاطۃ بنفس عارف نبود و بخطای در ادراک النظر فتنہ شد

ترجمہ انما الاِحْسَانُ اَنْ تَعْبُدَ اللہَ کَاَنَّکَ تَرَاہُ یعنی احسان یہی ہے کہ تو خدا کی بندگی کرے گویا
کہ تو اوسکو دیکھتا ہے۔ یہہ وہی علم کا خدائے تعالیٰ کے ساتھہ تحقق پایا جاتا ہے۔ اور فرمایا حق سبحانہ
نے سورہ فرقان رکوع پنجم مین۔ وقال سبحانہ الم تر الی ربک کیف مد الظل الآیہ یعنی کیا آپ نے
نہین دیکھا اپنے رب کی طرف کہ کیونکر اوسنے سایہ کو دراز کردیا۔ یہان ترٰی بمعنی رویتِ قلب یعنی علم ہے
دو مفعولون کی دلالت سے اور الی ربک کی خصوصیت سے۔ اور فرمایا حق سبحانہ نے قل ھذہ
سبیلی ادعو الی اللہِ علیٰ بصیرۃ انا ومن اتبعنی الآیہ یعنی کہدیجئے اے حبیب یہ میری راہ
ہے مین خدا کی طرف بلاتا ہون۔ بینائی پر مین ہون اور جو میری پیروی کرے تنبیہ ۲۲ سیر نظری اور کشف
بالاختصاص عبارت ہے علم سے۔ اور سیر قدمی اور کشف خاص عبارت ہے ادراک سے تنبیہ ۲۳ حیرت
جو عجز علم ہے اوس چیز کی کنہ کا جسکے ساتھہ علم متعلق ہے یہ متفاوت ہے باعتبار تفاوت کے کہ مناسب ہر ولایت ہے
تنبیہ ۲۴ نفس سالک حقیقت جامعہ انسانیہ کے انطباق مین حقائق ما فوقہا کے ساتھہ اپنے حد تعین سے باہر نہین ہو سکتا
ہے بلکہ قرار تشخص نفس کا اسی انطباق پر ہوتا ہے اور اپنے ما فوق سے اوسیطرح مستفیض ہے کہ تہا پس اگر اسی انطباق کے
ساتھہ کام شروع سے نہ اختیار کریگا محجوب ہوگا۔ اور اسوجہ سے کہ عروج اور نزول معارف کے حصول مین نفس عارف کی
حد کے اندر ہی اور بس۔ کہ تحقیق اسکی ذکر کیفیۃ علم و معرفت اور عارف و معروف مین مذکور ہے۔ ابتدا اور انتہا کام کی سب
اسکے نفس مین ہے تنبیہ ۲۵ معرفت کا حاصل ہونا اپنے غیر سے موصل نہین ہوتا ہے معیت اور قرب اور احاطت

وحصول معرفة از خود موصل بمعیة وقرب واحاطة بنفس عارف باشد وبخطای نظر در فتنه نیفتند ونیز سالک ناظر کرامة حضرت شیخ در نفس خود سعید است وغافل ازان بعید تنبیه[26] عروج بهر ولایة که شود واسطهٔ قلب منقطع نشود اگرچه از غلبهٔ مافی الوقت ممتاز نگردد وقلب عروج کند تا حقیقة جامعه انسانیه پس علی حدها همه داخل قلب شود وکار بقلب بود وبس۔ تنبیه[27] این مرتبهٔ حجاب را که ظلال هم توان گفت توافق باصل واجب است پس اگر حادثی تحت مرتبهٔ حجاب نباشد بل ظهور عین حجاب باشد وبس لازم است که صفات مسلوبه مثلاً سنة ونوم وعدم علم وجود واجب ودیگر هم برین قیاس درو نباشد وحال آنکه هست پس این شای بود صفات مسلوبه مبنی بران است که وجودی متضمن مسلوبات بوجود التزامی در تحت مرتبهٔ حجاب است ورنه از لزوم مذکور چاره نباشد ونیز از محکمات نقلی دلالتی بر ظهور عین حجاب نیست

ترجمه اور معرفت کا حصول اپنے سے موصل معیت اور قرب اور احاطت کو نفس عارف کے ساتھہ ہوجاتا ہے اور خطائے نظر سے فتنہ مین نہین پڑتا ہے ۔ اور سالک وہی سعید ہے جو حضرت شیخ کی کرامت کا ...... اپنے نفس مین ناظر ہو اور اوس سے غافل بعید ہے تنبیه[26] عروج جس ولایت مین کہ ہوتا ہے واسطہ قلب کا منقطع نہین ہوتا اگرچہ بسبب غلبہ مافی الوقت کے ممتاز نہین ہوتا ہے یعنی بسبب اوس غلبہ کے خود وقت کے اندر اوسکو حاصل ہے تمیز واسطۂ قلب کی نہین پاتا ہے ۔ اور قلب حقیقت جامعہ انسانیہ تک عروج کرتا ہے پس اوسکی حد کی بنا پر سب قلب مین داخل ہوتا ہے اور کام قلب سے ہوتا ہے اور بس تنبیه[27] اس مرتبہ حجاب کو کہ ظلال بھی کہہ سکتے ہین توافق اصل کے ساتھہ واجب ہے ۔ پس اگر کوئی حادث تحت مرتبہ حجاب نہووے بلکہ ظہور عین حجاب ہووے اور بس تو لازم ہے کہ صفات مسلوبہ جیسے اونگھہ اور نیند اور وجود واجب کا علم نہونا اور اسی قیاس پر دوسرے صفات مسلوبہ بھی مرتبہ حجاب مین نہووین اور حال یہ ہے کہ ہین ۔ پس یہہ یعنی صفات مسلوبہ کا ہونا اسبات پر آگہی دیتا ہے کہ کوئی وجود جو مسلوبات کو وجود التزامی کے ساتھہ متضمن ہے مرتبہ حجاب کے تحت مین ہے ورنہ لزوم مذکور سے چارہ نہوگا ۔ اور محکمات نقلی سے بھی کوئی دلالت عین حجاب کے ظہور پر نہین ہے ۔



تنبیه[28] بوجود تضمنی والتزامی نفی وجوب از واست بسبب دلالة احتیاج سوی محتاج الیه که فارق میان حدوث وقدم است وهم معرفة موجودات واجبه است بسبب دلالة ظلیة متضمنه وهم معرفة مسلوبات واجبه است بسبب دلالة ظلیه ملتزمه وظلیة شناخته نمیشود مگر بدلالة احتیاج بسوی ذی ظل پس اگر امتیازی در دلالة ظلیه بوجود تضمنی والتزامی نکرده شود اثبات مسلوبات هم در مرتبهٔ واجبه لازم آید نعوذ بالله تعالی منه پس سالک ضعیف الاستعداد را دلالة باحتیاج اهون ومحتاط است واجتماع دلالتین افضل۔ تنبیه[29] در معرفة صفات سلبیه واجب است همچو معرفة صفات ثبوتیه توحید شهودی لازم گردد۔ تنبیه[30] باید دانست وجود فارغ از عدمین ثابت بنفسه وجوباً است این معرفة صفات ثبوتیه است پس عدم وحدوث که مبنی علیه از حادث است از وجود ثابت بنفسه وجوباً مسلوب ضروری است این معرفة صفات سلبیه است فتم المقصد للاذکیاء واما الفضول للاغبیاء

ترجمہ تنبیه[28] بسبب وجود تضمنی اور التزامی کے وجوب کی نفی اوس سے ہے یعنی وجود تضمنی والتزامی سے دلالت احتیاج کے سبب جو اوسکو محتاج الیہ کی طرف ہے کہ یہی فارق ہے حدوث وقدم کے درمیان نفی وجوب کی اس سے ہورہی ہے ۔ اور بسبب دلالت ظلیت متضمنہ کے موجودات واجبہ کی معرفت بھی اسی سے ہے ۔ اور دلالت ظلیہ ملتزمہ کے سبب مسلوبات واجبہ کی معرفت بھی ہے ۔ اور ظلیۃ نہین پہچانی جاسکتی ہے مگر دلالت احتیاج سے جو ذی ظل کی طرف ہے ۔ پس اگر کوئی امتیاز دلالت ظلیہ مین وجود تضمنی اور التزامی سے نکیا جاوے گا اثبات مسلوبات بھی مرتبہ واجب مین لازم آوے گا ۔ نعوذ باللہ تعالیٰ منہ خدائے تعالیٰ ہمکو اوس سے پناہ دے ۔ پس سالک ضعیف الاستعداد کو دلالت احتیاج کے ساتھہ آسان تر اور محتاط یعنی با احتیاط ہے ۔ اور دونون دلالتون کا اجتماع افضل ہے تنبیه[29] معرفت صفات سلبیہ مین کہ واجب ہے مانند صفات ثبوتیہ کے توحید شہودی لازم ہوجاتی ہے تنبیه[30] سمجھنا چاہئے کہ وجود جو فارغ عدمین سے ہے بنفسہ واجب طور پر ثابت ہے یہ صفات ثبوتیہ کی معرفت ہے ۔ پس عدم اور حدوث جن پر حادث سے آگہی ہورہی ہے اوس وجود سے جو بنفسہ وجوباً ثابت ہے ضروری مسلوب ہے یہ صفات سلبیہ کی معرفت ہے ۔ پس مقصد اذکیاء کیلئے پورا ہوچکا ۔ ولیکن غبی لوگون کے لئے یہ فضول اور ہے

پس ازینجا است امتناع جواز امکان مسلوبات بوجود ثابت بنفسہ وجوباً چہ حقیقتِ واحدہ
بثبوت ضروری وسلب ضروری اتصاف نتواند ورنہ مقصد لاالٰہ الا اللہ تحقیق وتحصیر نیابد وحق
باطل گردد **تنبیہ** باید دانست صوف بمعنی باز ماندن بدی از کسی است صراح
ہمانا مبالغہ است بمقابلۂ باز ماندن کسی از بدی پس صوفی منسوب بصوف است
وتصوف برگزیدن صوف است حقیقتاً پس تنزہ علم وعمل از شوائب کفر وشرک
وحقائق کبائر وصغائر تاآنکہ از مکروہ وعبث تصوف حقیقی است واللہ تعالیٰ یھدی
الیہ من یشاء ہمانا صوفی نورٌ من اللہ تعالیٰ است قال اللہ تعالیٰ لقد جاءکم من
اللہ نورٌ الآیہ وقال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم انا من نور اللہ باید دانست
علم وعمل تصوف شامل است باین علم وعمل ظاہر کہ لمی تراود از نظم قرآن مجید وباآنکہ
دلالۃ نظم موصل بعلم وعمل تصوف است نتوان رسید تا تعلیم وتعلم درکار نباشد
قال اللہ تعالیٰ یعلمکم الکتاب والحکمۃ ویعلمکم مالم تکونوا تعلمون

ترجمہ پس یہین سے جواز امکان مسلوبات کا امتناع ہی بسبب وجود ثابت بنفسہ کے جو وجوباً ہے اس لئے
کہ حقیقتِ واحدہ ثبوت ضروری اور سلب ضروری کے ساتھہ متصف نہین ہوسکتی ورنہ مقصد لاالٰہ الا اللہ
کا تحقیق وتحصیر نپائے گا اور حق باطل ہوجائے گا۔ **تنبیہ** [۳۱] سمجھنا چاہیے صوف کے لغت صراح مین معنی کسی
بدی کا باز رہنا ہے۔ یہی مبالغہ ہے کسی کے بدی سے باز رہنے کے مقابلہ مین۔ پس صوفی صوف سے منسوب
ہے۔ اور تصوف صوف کا اختیار کرنا ہے از راہِ حقیقت۔ پس علم وعمل کا پاک ہونا کفر وشرک کے
شوائب اور کبائر وصغائر کے حقائق سے یہانتک کہ مکروہ اور عبث سے تصوفِ حقیقی ہے واللہ تعالیٰ
یھدی من یشاء اور خدائے تعالیٰ جسکو چاہتا ہے اوسکی طرف رہنمائی فرماتا ہے۔ یہی بات ہے کہ صوفی نور ہے
خدائے تعالیٰ کا کہ فرمایا خدائے تعالیٰ نے لقد جاءکم من اللہ نورٌ الآیۃ یعنی البتہ یقینی
آگیا تمہارے پاس اللہ سے نور تا آخر آیت۔ اور فرمایا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم نے
انا من نور اللہ یعنی مین اللہ کے نور سے ہون۔ سمجھنا چاہیے علم وعمل تصوف کا شامل ہے
اسی علم وعمل ظاہر کو جو نظم قرآن مجید سے ٹپک رہا ہے۔ اور باوصف اسکے کہ دلالتِ نظم علم وعمل تصوف
کو موصل ہے لیکن جبتک تعلیم وتعلم سے کام نہ پڑے گا نہ پہونچ سکیگا۔ فرمایا خدائے تعالیٰ نے
یعلمکم الکتاب والحکمۃ یعلمکم مالم تکونوا تعلمون یعنی تمکو کتاب وحکمت
کی تعلیم دیتا ہے۔ اور تمکو وہ سکھلاتا ہی جو تم نہ جان سکتے تھے۔



صحۃ علم وعمل ظاہر واسطۂ وصول بعلم وعمل تصوف است ہرکہ نرسد بصحۃِ علم وعمل ظاہر
نرسد بعلم وعمل تصوف وباوجود صحت علم وعمل ظاہر محتاج تعلیم وتعلم علم وعمل تصوف
است چنانکہ فرمود ویعلمکم مالم تکونوا تعلمون پس تصوف بی صحۃ علم وعمل
ظاہر تزندق است نعوذ باللہ تعالیٰ منہ برائے صوفی از علم وعملش حالاتِ غریبہ
است کہ جز صوفی متوافق بادراکش نتواند رسید **تنبیہ** [۳۲] حدیثِ نفس متعلق
صفۃ کلام است کہ در قلب میگزرد ومانع اطمینان قلب بذکر میشود باید دانست
ہرچہ من اللہ تعالیٰ نباشد ہمہ از افعال نفس است کہ **نش** بیان افعال نفس **حم**
متعلق بہ صفتی از صفات ذاتیہ است پس ہرچہ از خیر وشر بوجود آید از افعال نفس محل قیام
عوارض است پس فراغ از افعال نفس **نش** وحدیث نفس از انست **حم** بی فنائی
نفس **نش** ای خود نبودن **حم** بلاحظۂ ربط احتیاج با موجد نتواند شد وازین راز کسے داندکہ
باین معرفۃ رسیدہ باشد البتہ بذریعہ تعلیم وتعلم بسیر نظری کہ سبب حصول سیر قدمی است
توان رسید واللہ تعالیٰ یہدی من یشاء۔

ترجمہ۔ صحت علم وعمل ظاہر کی واسطۂ وصول ہے علم وعمل تصوف کو۔ تو جو کوئی علم وعمل ظاہر کی
صحت کو نہ پہونچے گا علم وعمل تصوف کو نہ پہونچیگا۔ اور باوجود علم وعمل ظاہر کی صحت کے۔ علم وعمل تصوف
تعلیم وتعلم کا محتاج ہے جیساکہ فرمایا ویعلمکم مالم تکونوا تعلمون یہ تکرار تاکید التعلیم اسی
بناپر ہے۔ پس بغیر صحت علم وعمل ظاہر کے تصوف تزندق ہے یعنی زندیقی وبیدین بننا ہے نعوذ باللہ
تعالیٰ منہ خدائے تعالیٰ ہمکو ایسے تصوف سے اپنی پناہ مین رکھے۔ صوفی کے لئے اوسکے علم وعمل
کی نسبت حالات غریبہ ہین کہ بجز صوفی متوافق کے اوسکے ادراک کو نہین پہونچ سکتا ہے۔
**تنبیہ** [۳۲] حدیث نفس صفتِ کلام کے متعلق ہے جو قلب مین گذرتی ہے اور ذکر مین اطمینان قلب
کی مانع ہوتی ہے۔ سمجھنا چاہیے جو چیز خدائے تعالیٰ سے نہووے وہ سب افعال نفس سے ہے کہ یہ
افعال نفس صفات ذاتیہ مین سے کسی صفت سے متعلق ہین۔ پس جو کچھ خیر وشر سے وجود مین آتا
ہے افعال نفس سے ہے کہ وہ محل قیام ہے عوارض کا۔ پس افعال نفس سے فارغ ہونا کہ اوسی سے
حدیث نفس ہے بی فنائے نفس کے یعنی خود نہونیکے نہین ہوسکتا ہے۔ اور یہہ فنائے نفس بلاحظۂ ربط احتیاج
مین ہی جبکہ موجد کے ساتھہ ہو۔ اور یہہ راز وہی جانسکتا ہی جو اس معرفت کو پہونچا ہووے۔ البتہ تعلیم وتعلم کے ذریعے
سیر نظری کیساتھہ کہ وہی سیر قدمی کے حصول کا سبب ہے پہونچ سکتا ہی۔ اور خدائے تعالیٰ راہ نمائی کرتا ہی جسکو چاہتا ہے

**تنبیہ**[۳۳] در ذکر آلہی تعالیٰ نگاہداشت ذکر در وقت حال است ہر کرا میسر گردد خوشا وقتش وفکر ماضی ومستقبل اضاعت وقت عزیز است کہ تدارکش نتواند شد۔ **شعر** مافات فقد مضیٰ ومایاتیک فاین ✤ قم فاغتنم الفرصۃ بین العدمین **تنبیہ**[۳۴] چون در معرفۃ صفۃ عجز رونماید ذکر اسمش طمانیۃ بخش دل عارف شود **تنبیہ**[۳۵] بسبب اختلاف روداد سالکین کہ از اختلاف منشا تعین وجود ایشان است در کیفیۃ مواجید وواردات سخن نکردہ شد واز ہفوات ومتشابہ کہ خلاف تحقیق وجای خطر است تبرّ نمودہ شد۔ ونیز احتیاط درانست کہ متصوف بی حقیقۃ از تصنع در بلا نیفتد ونیفگند ومقلد از محقق ممتاز گردد **تنبیہ**[۳۶] تعیین مقامات وترتیب سیر از روئے حقائق ثابتہ چنانکہ مذکور شد ضروری است از روئے تحقیق فاما مساوات سیر سائرین بعدم حصر سیر در معرفت آلہی سبحانہ ضروری نیست وبعض را تفاوت بتعیین مقامات متعلقۂ عنصر وترتیب سیر رومیدہد۔

تنبیہ سی و سوم

**ترجمہ تنبیہ**[۳۳] خدائے تعالیٰ کے ذکر مین یعنی یاد مین فکر کا نگاہ رکھنا حال کیوقت مین ہے جسکو میسر ہوجاوے گیا کہنی ہین اوسکے وقت کے۔ اور ماضی ومستقبل کی فکر وقت عزیز کا ضائع کرنا ہے جسکا تدارک ہو نہین سکتا **شعر** مافات فقد مضی ومایاتیک فاین ✤ قم فاغتنم الفرصۃ بین العدمین **ترجمہ** جو گذر اگیا۔ اور آنیوالا ہے کہان ✤ اوٹھہ حال غنیمت ہے ورنہ موقع ہے کہان ✤ یعنی زمانۂ گذشتہ اور آئندہ دونون کے عدم مین ہونیکے سبب کہ گذشتہ کو عدم لاحق ہے اور آئندہ کو عدم سابق ہے لہذا دونون کا وجود معدوم۔ اب رہا زمان حال کہ یہ ان دونون عدمون کے درمیان ہے جو بہت قلیل اور نہایت تیز روان دوان ہے۔ اسی قلیل فرصت کو غنیمت جان اور اوٹھہ جو کرنا ہے کر لے۔ مطلب یہ کہ یہی وقت ہے اسکو بغیر ذکر آلہی ضائع نکر بلکہ نگاہ رکھکر ذکر سے معمور رکہہ۔ **تنبیہ**[۳۴] جب معرفت مین صفت عجز ظاہر ہووے تو ذکر اسم اوسی صفت کا عارف کے دل کا طمانیت بخش ہو جاتا ہے۔ **تنبیہ**[۳۵] بسبب اختلاف روداد سالکین کے کہ وہ اختلاف اونکے منشا تعین وجود کے اختلاف کے سبب ہے۔ مواجید کی کیفیت اور واردات مین کلام نہین کیا گیا۔ اور ہفوات اور متشابہ کلام سے جو اکثر صوفیائے وقت سے ظہور مین آیا ہے تبرّا اور پرہیز کیا گیا کیونکہ خلاف تحقیق اور جائے خطر ہے۔ اور احتیاط بہی اسی مین ہے تاکہ متصوف بی حقیقت تصنع کر کے بلا مین نہ پڑے اور نہ کسیکو بلا مین ڈالے۔ اور مقلد محقق سے ممتاز ہو جاوے۔ **تنبیہ**[۳۶] مقامات کی تعیین اور سیر کی ترتیب حقائق ثابتہ کی رو سے جیسا کہ مذکور ہوا از روئے تحقیق ضروری ہے۔ ولیکن چلنے والونکی سیر کا باہم مساوی ہونا خدائے سبحانہ کی معرفت مین سیر کے حصر نہونیکے سبب ضروری نہین ہے۔ اور بعض کو تفاوت مقامات متعلقہ عنصر کی تعیین مین اور سیر کی ترتیب مین پیش آجاتا ہے

تنبیہ سی و چہارم

تنبیہ سی و پنجم



واینہمہ بمقتضائے نصیب است فاما تفاوت بہ ترتیب سیر لازم نقصان معرفۃ است پس نتوان گفت کہ ہمین وہمچنین است وبس **تنبیہ**[۳۷] باید دانست ہر صفۃ باوراکش بی تفاوت است **نش** ہر صفۃ را ادراک وصفتہ با ادراکش بی تقدم وتاخر است قال سبحانہ لا تدرکہ الابصار **م** واز لفظ ادراک علم الشئی مقصود است پس تا آنکہ زبان ودل وفکر متعلق بلفظ است ہمہ مقال است وادراک شئی مقصود حال واین تقریر شامل ہر لفظ ومعنی است ودم وقدم نیز عبارت از مقال وحال است حضرت سعدی علیہ الرحمۃ فرمودہ **بیت** قدم باید اندر طریقت نہ دم ✤ کہ اصلی ندارد دم بی قدم ✤ چون در معرفۃ اللہ تعالیٰ از مقال بحال رسد فانی حسب حال مقامات معروفہ شود ازینجا است کہ در تعبیر حال حضرت مولوی رومی علیہ الرحمۃ فرمودہ

تنبیہ سی و ششم

**ترجمہ** اور یہہ سب مقتضائے نصیب سے ہے۔ ولیکن تفاوت سیر کی ترتیب مین لازم ہے نقصان معرفت کو پس نہین کہنا چاہئے کہ یہی ہے اور اسیطرح ہے اور بس۔ **تنبیہ**[۳۷] سمجہنا چاہئے کہ ہر صفۃ مع اپنے ادراک کے بی تفاوت ہے کیونکہ ہر صفت کے لئے ادراک ہے اور صفت اپنے ادراک کے ساتہہ بی تقدم وتاخر ہے کہ فرمایا حق سبحانہ نے لا تدرکہ الابصار الآیہ یعنی بصارتین اوسکو ادراک نہین کرتی ہین یعنی نہین پاسکتی ہین۔ اور لفظ ادراک سے علم شئے یعنی کسے چیز کا جان لینا مقصود ہے۔ پس جبتک کہ زبان اور دل اور فکر لفظ سے متعلق ہے سب مقال ہے۔ اور شئے کا ادراک مقصود حال ہے۔ اور یہ تقریر ہر لفظ و معنی کو شامل ہے۔ اور دم اور قدم بہی عبارت مقال اور حال سے ہے حضرت سعدی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے **بیت** قدم باید اندر طریقت نہ دم ✤ کہ اصلے ندارد دم بے قدم ✤ **ترجمہ** قدم چاہئے نے طریقت مین دم ✤ کہ کچھ اصل دم کی نہین بی قدم۔ جب معرفت خدائے تعالیٰ مین مقال سے حال کو پہونچتا ہے تو مقامات معروفہ کے حسب حال فانی ہوتا ہے۔ اسی مقام کی نسبت سے ہے جو حضرت مولوی رومی علیہ الرحمۃ نے حال کی تعبیر مین فرمایا۔

**بیت** گم شدن در گم شدن کار من است + نیستی از ہستی اسرار من است
باین گم شدن وہستی از ہستی بی تعلم از معلم بحق رسیدہ نرسد چون عنایت حق تعالےٰ
بہ بندہ شامل شود ملازمت صحبتہ مرد بحق رسیدہ تاثیر و تاثر حاصل شود
**بیت** بی عنایات حق و خاصان حق + گر ملک باشد سیہ ہستش ورق
نارسیدہ بحق نرساند و خود و بضلالت رود لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم
**تنبیہ ۳۸** - طریق تعلیم چنان مناسب می نماید کہ بواسطہ بروز و القار دفع غفلت
از تصدیق مرتبہ اجمالیہ الوہیتہ اللہ واجب الوجود بدلالۃ حادث کنانیدہ
شود چنانکہ مفہوم ہست بہ تحقیق ایمان بالغیب سرمایہ سعادت باشد **شعر**
دور بینان بارگاہ الست — پیش ازین پی نبردہ اندکہ ہست
پس در تفصیل ہم بواسطہ بروز و القار کار کردہ شود تا سالک را حفظ وسلوک
میسر گردد و اتباع متبوع صلعم

**ترجمہ بیت** گم شدن در گم شدن کار من است + نیستی از ہستی اسرار من است +
**ترجمہ** گم ہونے مین گم ہونا ہے کار یہی میرا + ہستی سے نیست ہونا - اسرار یہی میرا -
اس گم ہونے اور ہستی سے نیستی کو حق کو پہونچے ہوئے معلم سے بغیر سیکھے نہین پہونچتا ہے -
جب پر خدائے تعالی کی عنایت بندہ کے شامل حال ہوتی ہے تو مرد بحق رسیدہ کی ملازمت صحبت اور تاثیر
اور تاثر حاصل ہوتا ہے **بیت** بی عنایات حق و خاصان حق + گر ملک باشد سیہ ہستش ورق **ترجمہ**
عنایت خدا ہو نہ خاصان حق + فرشتہ ہی ہو تو سیہ ہے ورق + یے پہونچا حق کو کیا پہونچاے گا -
بلکہ خود رو گمراہی کی طرف جائیگا - لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلیّ العظیم یعنی نہین ہے قدرت وطاقت
مگر خدائے بلند و بزرگ کی مدد سے **تنبیہ ۳۸** - تعلیم کا طریقہ اسطرح مناسب معلوم ہوتاہے کہ بروز
یعنی ظاہر اور القا یعنی دل مین ڈالنے کے وسیلہ سے خدائے واجب الوجود کی الوہیت کے اجمالی
مرتبہ کی تصدیق سے حادث کے دلالت کے ساتھ دفع غفلت کرایا جاوے جیسا کہ مفہوم ہست کا
کہ وہ ہے - بہ تحقیق ایمان بالغیب سعادت کا سرمایہ ہے **شعر** دور بینان بارگاہ الست +
پیش ازین پے نہ بردہ اند کہ ہست + **ترجمہ** جو دوربین الست کے دربار کے ہین + اس سے
پرے کہتے ہے نہ لگا کھوج کچھہ او نہین - پھر تفصیل مین ہی بروز اور القا کے واسطہ سے کا کیا جاوے تا کہ
سالک کو حفظ اور سلوک میسر ہووے - اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم جیسے متبوع کا اتباع یعنی پیروی موافق حکم اس آیت



بہ یتلو علیھم آیاتہ و یزکیھم و یعلمھم الکتاب و الحکمۃ الایۃ سبب سعادت
معلّم ومتعلم شود و التوفیق من اللہ تعالی ربنا لا تواخذنا ان نسینا او اخطانا
ربنا ولا تحمل علینا اصرا کما حملتہ علی الذین من قبلنا ربنا ولا تحملنا ما لا
طاقۃ لنا بہ واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولنا فانصرنا علی
القوم الکافرین وصلّ وسلّم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی
جمالہ کما تحبہ و ترضاہ وشفعہ فینا و ترحمنا بہ -

**ترجمہ** یتلو علیھم آیاتہ و یزکیھم و یعلمھم الکتاب والحکمۃ الایۃ میسر آوے -
یعنی پڑہتا ہے اونپر آیات اوسکی اور اونکو پاک کرتا ہے اور کتاب وحکمت سکہلاتا ہے آخر آیت
جو معلم اور متعلم دونون کی سعادت کا سبب ہوتا ہے - والتوفیق من اللہ تعالےٰ اور توفیق
خدائے تعالی کی طرف سے ہے ربنا لا تواخذنا ان نسینا او اخطانا ربنا ولا
تحمل علینا اصرا کما حملتہ علی الذین من قبلنا ربنا ولا تحملنا ما لا طاقۃ
لنا بہ واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولنا فانصرنا علی
القوم الکافرین یعنی اے رب ہمارے ہمسے مواخذہ نکیجیو اگر ہمسے بھول ہوجاوے
یا ہم خطا کرین - اے رب ہمارے ہمپر بوجھہ نڈالیو جیسے تونے اونپر جو ہمسے پہلے تھے بوجھہ ڈالا
اے رب ہمارے اور نہ بوجھہ ڈال ہمپر اوس چیز کا جسکی ہمین طاقت نہین - اور ہمسے عفو فرما -
اور ہم کو بخشدے اور ہمپر رحم کر تو ہی ہمارا مالک ہے پس ہماری مدد کر کافرون کے گروہ پر -
وصلّ وسلّم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی جمالہ کما تحبہ و ترضاہ وشفعہ فینا و ترحمنا بہ اور درود وسلام محمد
صلعم پر بہیج کہ نبی رحمت ہین اور اون کے جمال پر جیسا کہ تجھکو اونسے محبت ہے اور
تو اونسے راضی ہے اور اون کو ہم مین شفیع کر اور اوسکے طفیل
ہمپر رحمت کر -

## ذکر کیفیۃ اخلاق کہ برائی تصفیہ وتزکیہ باطن لابد منہا است با مطالب دیگر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی الہ واصحابہ واتباعہ اجمعین

سخن در اخلاق است کہ برائے تصفیہ وتزکیہ باطن لابد منہا است فرمود سبحانہ انک لعلی خلق عظیم بدانکہ خُلق بمعنی خوئے شایستہ وبایستہ است وانّ دلالۃ میکند بر تحقیق ولام بر تاکیدش وخلق عظیم بر استجماع اخلاق باللہ تعالے وبالخلق بلزوم عظمت در تقابل انچہ دانستہ شود پس محصور نباشد در جہتی در نظر ظاہر بینت مثلی آرم کہ قصر وطول وجود متخالف منتزع من جہتین است نہ متضاد پس اجتماع اینچنین متخالفین در ذات واحد صلعم با امتناع حصر وتحدد اعجاز است وعلی ہذا القیاس ✦ شعر

## ذکر بیان اخلاق کا کہ باطن کے تصفیہ اور تزکیہ کیلئے ضروری ہین مع اوسکے مطالب کے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی الہ واصحابہ واتباعہ اجمعین

یہ کلام اخلاق مین ہے جو باطن کے صاف اور پاک کرنیکے لئے ضروری ہین - فرمایا حق سبحانہ نے انک لعلی خلق عظیم سورۂ نون پہلے رکوع مین - یعنی بیشک آپ البتہ خُلق عظیم پر ہین - معلوم ہو کہ خُلق کے معنی شایستہ اور بایستہ خو کے ہین یعنی وہ عادت کہ ہونی چاہیے اور جسکا ہونا زیبا اور لائق ہے - اور انّ تحقیق پر اور لام اوس تحقیق کی تاکید پر دلالت کرتا ہے - اور خلق عظیم سے دلالت ہوتی ہے اخلاق خدائے تعالی اور اوسکی خلق دونون کے استجماع پر کیونکہ عظمت کا لازم ہونا مقابلہ مین ہوا کرتا ہے جسقدر مفہوم ہو یعنی خلق کے ساتھہ عظمت کے لازم ہونیسے کہ عظمت کا تمایز بالمقابل ہے یہ اخلاق عظیمہ خدائے تعالی اور اُسکی مخلوق دونون کے اخلاق کے اپنے مین جامع ہین خواہ جسقدر اس تقابل مین جانے جاوین - لہذا ایک جہت مین محصور نہونگے چنانچہ تیری ظاہر بین نظر کیلئے ایک مثال بیان کیجاتی ہے کہ قصر اور طول جو دو جہتون سے منتزع ہین - وجود متخالف ہین نہ متضاد یعنی باہم مخالف ہین ضد نہین ہین - پس ایسے دو وجود متخالف کا کہ باہم خلاف ہون ایک ذات جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم مین جمع ہونا باوصف اسکے کہ حصر وتحدد انکا ذات واحد مین منع ہے آپکی نسبت کرامت اعجاز ہے - اور اسی قیاس پر یہ شعر ہے

بیان تحقیق معنی خلق در عظیم اور انّ اور لام -



زفرق تا بقدم ہر کجا کہ می نگرم ✦ کرشمہ دامن دل میکشد کہ جا اینجا است ✦

دعا بر آنکہ گفت شعر ندانم کدامی سخن گو بیت ✦ کہ والاتری زانچہ من گو بیت

وزین پیش نتوان گفت پس بمقتضائے انکنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ الآیۃ احب الخیر محبوبیتہ در اتباع اوست صلعم المقصود انچہ باللہ تعالی است معنے ایمان باللہ سبحانہ کما ہو باسمائہ وصفاتہ بقبول اوامر ونواہی است کہ علۃ وصول بجملہ حسنات وخیرات است وہمین ہمہ نتش ای ہمہ حسنات وخیرات تشریف برویۃ ذو الجلال والاکرام است ومحبۃ خدائے عز وجل ومحبۃ لازم خشوع وخضوع وشکر وصبر وتوکل وزہد ورضا بصفات وذات محبوب است تا ملاحظہ عوارض خود وصفتش آنست کہ نخواہد غیر محبوب را وغایتش تا حب ذاتی مستلزم فراغت از نسب است فلا یبقی الا المحبوب باید دانست ابتدائی محبت از میلان است چون ازین برگزرد عشق است چون ازین برگزرد محبت است چون ازین برگزرد حب است

ترجمہ سر سے لیکر تا قدم جس جا نظر پڑجاتی ہے ✦ دل اولجھہ جاتا وہین ہے کہ یہی جا ہے یہی - دعا اوسپر کہ اوسنے یہ کہا - شعر کچھ نہین معلوم مجھکو کیا کہون مین آپ کو ✦ اوس سے ہی بڑہکر ہو تم جو کچھ کہون مین آپکو ✦ اور اس سے آگے نہین کہہ سکتے - پس موافق مضمون اس آیت شریف ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ الآیۃ تا آخر کہ سورۂ آل عمران کے رکوع چہارم مین ہے - یعنی اگر تمکو خدا سے محبت ہے تو میری پیروی کرو خدا تمکو محبوب کرلیگا - محبوب تر بہلائی محبوبیت خدا ہے جو آپکی پیروی مین حاصل ہے صلی اللہ علیہ وسلم الحاصل وہ چیزین اخلاق مین جو خدائے تعالی کے ساتھہ مراد ہین - اونمین ایک ایمان لانا ہے حق سبحانہ پر جیسا کہ وہ اپنے نامون اور صفتون کیساتھہ ہے اوسکے حکمون اور ممانعتون کے قبول کرنیمین کہ یہ بجاآوری احکام ونواہی علت وصول ہے تمام حسنات وخیرات کی - اور انہین سب حسنات وخیرات کے سبب دیدار خدائے ذو الجلال والاکرام سے شرف حاصل کرنا ہے اور دوسرے محبت خدائے عز وجل - اور محبت لازم ہے خشوع اور خضوع اور شکر اور صبر اور توکل اور زہد اور رضا کو محبوب کے ذات اور صفات کے ساتھہ اپنے آخر ملاحظہ عوارض تک - اور صفت محبت یہ ہے کہ غیر محبوب کو نچاہے - اور اسکی انتہا حب ذاتی تک ہے کہ وہ مستلزم ہے نسبتون سے فارغ ہونیکو پس نہ باقی رہیگا مگر محبوب سمجھنا چاہیے کہ محبت کی ابتدا میلان سے ہے یعنی جدہر طبیعت میل کر جائے - جب اس سے گذر جائے مرتبۂ عشق ہے - اور جو اس سے آگے بڑہے تو مرتبہ محبت ہے - اس سے گذرنیکے بعد مرتبۂ حب ہے -

میلان وعشق در وصف قدیم مذکور نشد مگر محبت وحُب وحادث بظلالش متصف الی ماشاء اللہ تعالیٰ قال سبحانہ قُل اِنکنتم تحبون اللہ فاتبعونی یُحببکُمُ اللہُ الآیہ ویحبھم ویحبونہ الآیہ محبت درمرتبۂ واحدیت است وحُب درمرتبۂ احدیت وبایں حقائق جز عارج معارج سلوکِ معنوی معرفتے ندارد۔

ششم رضا باو سبحانہ از روئی صفات چہ فعلی وچہ حقیقی وغیرہما کہ صحتش در تقابل سلب خواست خود است پس بفضلہ تعالیٰ نتیج اتصاف بصفات اللہ تعالیٰ تواند شد وغایتش فنائے خود بشہود افعال وصفات وذات است تا ولایۃ پنجم ہفتم شکر بمعنی قدردانی کما قال سبحانہ واشکروا اللہ اِنکنتم ایاہ تعبدون درین آیۂ کریمہ بنا بر تخصیص در شرط ورابط در جزا حظ دل دردمندان است فافہم حاذ اتفھمو بہترین نعما ایمان است پس توفیق بجا آوردن مرضیات کہ نتیجۂ این **شش** ای ایمان وتوفیق **ہے** تشریف بشر الیف قربت ورویت است لقولہ تعالیٰ للذین احسنوا الحسنیٰ وزیادۃ الآیۃ

ترجمہ ان مراتب مین میلان وعشق کا وصف قدیم مین ذکر نہین مگر محبت اور حُب کا۔ اور حادث اوسکے ظلال کی سبب متصف ہی جہانتک مشیت خدائی تعالیٰ ہو۔ فرمایا حق سبحانہ نے اِنکنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ سورۂ آل عمران کے رکوع چار مین۔ یعنی کہدے تو اے حبیب اگر تمکو خدا سے محبت ہی تو میری پیروی کرو خدا تمکو محبوب کرلیگا آخر تک ویحبھم ویحبونہ سورۂ مائدہ کے رکوع آٹھ مین یعنی اور وہ اونسے محبت کرتا ہی اور وے اوس سے محبت رکھتے ہین۔ محبت مرتبۂ واحدیت مین ہی اور حُب مرتبۂ احدیت مین اور ان حقائق سے بجز سلوک معنوی کی معراجون کے چڑھنے والے کے کوئی دوسرا معرفت نہین رکھتا ہے اور چھٹے رضا رحق سبحانہ کے ساتھ از روئے صفات کی خواہ وہ صفات فعلی ہون اور خواہ حقیقی اور سوائے ان دونون کے کیونکہ رضا کی صحت اپنی سلب خواہش کی تقابل مین ہے پس خدائی برتر کے فضل سے صفات خدائی برتر کے ساتھ متصف ہونہین یہہ تقابل مفید ہوسکتا ہے اور اس سے نتیجہ حاصل ہوسکتا ہی۔ اور اسکی انتہا شہود افعال وصفات وذات کی ساتھ اپنا فنا ہونا ہی ولایت پنجم تک۔ اور ساتویں شکر بمعنی قدردانی جیسا فرمایا حق سبحانہ نے سورۂ بقر رکوع اکیس مین واشکروا اللہ اِنکنتم ایاہ تعبدون یعنی اور تم خالص خدا کا شکر کرو اگر خاص اوسکی تم بندگی کرتے ہو۔ اس آیت کریمہ مین بسبب تخصیص کے شرط مین کہ لفظ ایاہ سے دلالت ہورہی ہی اور بسبب رابط کے جزا مین کہ خطاب سی ہر دو شرط وجزا مین ربط ظاہر ہے اور ضمیر ایاہ کی دونون مین رابط ہی۔ دردمندون کی دل کا حظ ہی۔ تو اب سمجھ تو کہ کیا تو سمجھتا ہی۔ کیونکہ یہ تخصیص عبودیت کے وجہ مخصوص مین ہی خاص خدا کیلیئے ورنہ تعارض آیات عبودیت وتحیۃ مین ایسی دشواری ہوگی جو حل نہوسکے گی چنانچہ ذکر کیفیت صحت اشتراک وصفی یا اسمی باللہ سبحانہ الخ مین ملاحظہ ہو۔ اور نعمتون مین سب سے اچھی نعمت ایمان ہی۔ پھر مرضیات خدائی بجا آوری کی توفیق



وتکفیر سیات غیر کبیرہ لقولہ تعالیٰ ان تجتنبوا کبائر ما تنھون عنہ نکفر عنکم سیاتکم ولقولہ تعالیٰ اِنَّ الحسنات یذھبن السیات الآیہ۔ پس شکری بر شکری بتسلسل نامتناہی است ونتیجۂ آن زیادتِ نعمت است بقولہ تعالیٰ لئن شکرتم لازیدنکم واگر نیکو دریابی زیادت دریابی ومآل شکر بر فعل او سبحانہ بوجہہ تعالیٰ است علیٰ کیف السرور مع الرضا وغایتش درگزشتن اتمایز کیف طرفین **ہشتم** ای انچہ ازو است تعالیٰ وانچہ از خود است **ہے** ووصول بمنعم ہمین واسطہ فعلی است واین عروج تا ولایۃ اول لاکن بر کیفیۃ معرفت حقائق نعماء سیر نظری تا ولایت پنجم میتوان کرد **نہم** توکل در جملہ احوال نفسی وآفاقی بقولہ تعالیٰ فتوکل علے اللہ ونتیجۂ آن عافیت وکفایت کردن او سبحانہ است بقولہ تعالیٰ ومن یتوکل علے اللہ فھو حسبہ الآیہ واثرش قطع از غیر او است تعالیٰ وغایتش فناء نفسی وآفاقی است تا ولایت اول ورہد یعنی قصر الامل والآمل یلہی الآمل کما قال سبحانہ یلھیھم الامل الآیۃ ونتیجۂ آن عافیت است واثرش بریدن طمع است کہ اصل امل است

ترجمہ یعنی جن لوگون نے بھلائی کی اون کیلیئے بھلائی یعنی جنت ہی اور اوسپر زیادت دیگر۔ اور دوسرا نتیجہ سوائی کبیرہ کے اور برائیون کا مٹانا ہی۔ کیونکہ خدائی برتر کے فرمان کی موافق کہ سورۂ نساء کے رکوع پنجم مین ہے ان تجتنبوا کبائر ما تنھون عنہ نکفر عنکم سیاتکم یعنی اگر تم اون کبائر سے جس سے تم منع کیئے گئے ہو بچوگے ہم تمسے تمہاری گناہ صغیرہ مٹاوینگے اور کیونکہ فرمایا خدائی برتر نے سورۂ ہود کے رکوع دہم مین اِنَّ الحسنات یذھبن السیات الآیہ یعنی بیشک نیکیان بدیونکو لیجاتی ہین پس ایک شکر پر دوسرا شکر نامتناہی سلسلہ ہی اور اوسکا نتیجہ نعمت کی زیادتی ہی بسبب فرمانے خدائی برتر کے کہ سورۂ ابراہیم رکوع دو مین ہی۔ لئن شکرتم لازیدنکم یعنی البتہ اگر تم شکر کروگے تو مین تمہارے لیئے زیادتی کرونگا۔ اور اگر تو خوب غور کریگا تو اور زیادہ پاویگا۔ اور انجام وآل شکر حق سبحانہ کی فعل پر یہہ ہی کہ وہ شکر خدائی برتر ہی کیو جہ مین ہو اوس سرور کیف کی بناپر جو رضا وخوشنودی کے ساتھ ہی۔ اور اسکی انتہا کیف طرفین کے تمایز کا جاتا رہنا ہی یعنی جو کچھ خدائے برتر کیطرف سی ہی اور جو کیف اپنے سے ہی۔ اور وصول منعم کیطرف اسی فعلی واسطہ سی ہے۔ اور یہ عروج ولایت اول تک ہی۔ لیکن نعمتون کے حقائق کی معرفت کی کیفیت پر سیر نظری ولایت پنجم تک کرسکتے ہین۔ اور پانچوین تمام احوال نفسی اور آفاقی مین توکل کرنا کیونکہ فرمایا خدائی برتر نے سورۂ آل عمران رکوع سترہ مین فتوکل علی اللہ یعنی پس خدا پر بھروسہ کر۔ اور نتیجہ اسکا عافیت ہی اور کفایت کرنا ہی حق سبحانہ کا کیونکہ فرمایا خدائی برتر نے سورۂ طلاق کے اول رکوع مین ومن یتوکل علے اللہ فھو حسبہ الآیہ یعنی اور جو کوئی خدا پر بھروسہ کرتا ہی پس خدا اوسکو کافی ہی تا آخر۔ اور اسکا اثر غیر خدائی تعالیٰ سے قطع ہی یعنی خدا کے سوا غیر سے

وغایتش آنکه نماند مگر ماْمول موجود فکیف الامل باید دانست چون نظر بمقدر دارد از طمع و امل فارغ شده قانع شود و چون دل را از مشوشات ماسوائہ سبحانہ فارغ دارد ہمہ اصول را از مراتب متضمنہ موجودات دران یافتہ فارغ از مراتب متضمنہ مسلوبات باشد وصبر بر شدائد محبۃ **ش** ای بر مومن ہرچہ ہست از محبۃ است وشدت محبۃ اشد الشدائد وقال صلعم ما اُوذِیَ نَبِیٌّ مِثْلَ مَا اُوْذِیْتُ **م** وصبر بر تکلیف بجا آوردن اوامر لقولہ تعالیٰ وما اٰتٰکم الرسول فخذوہ الآ و نواہی لقولہ تعالیٰ لا تقربوا الفواحش ماظہر منہا وما بطن الآیہ وصبر بر مخالفت مراد لقولہ تعالیٰ فاصبر صبراً جمیلاً ط واصبر لحکم ربك الآیہ ونتیجہ آن یکی از دو نیکی است لقولہ تعالیٰ قل ہل تربصون بنا الا احدی الحسنیین الایہ وماْل صبر بر فعل او سبحانہ بوجہ تعالیٰ است علی کیف الحزن مع الرضا لقولہ تعالیٰ والذین صبروا ابتغاء وجہ ربہم ط ولربك فاصبر ط

ترجمہ اور اسکی انتہا یہ ہے کہ ماْمول موجود کے سوا نرہے پس کہان رہا امل - سمجھنا چاہیئے کہ جب نظر مقدر پہ رکھیگا تو طمع اور امل دونون سے فارغ ہوکر قانع ہوجاوے گا - اور جب دلکو مشوشات ماسوائے حق سبحانہ سے فارغ رکھیگا تو مراتب متضمنہ موجودات کی تمام اصول کو اوسمین پاکر مراتب متضمنہ مسلوبات سی فارغ ہوجائیگا اور ساتویں صبر اول محبت کی سختیون پر کہ مومن پر جو کچھ ہے محبت کے سبب سے ہے اور محبت کی سختی تمام سختیون سے شدید تر ہے کہ فرمایا صلعم نے کوئی نبی اوسقدر نہین ایذا دیا گیا جتنا مین ایذا دیا گیا - پھر صبر ہے احکام کی تعمیل کی تکلیف پر کیونکہ فرمایا خدائے برتر نے سورہ حشر کے اول رکوع مین وما اٰتٰکم الرسول فخذوہ الآیہ الآیہ یعنی اور جو اس رسول نے تمہین دیا پس اوسے لیلو یعنی اختیار کرو - اور صبر نواہی کی بجا آوری کی تکلیف پر بسبب فرمانے خدائے برتر کے سورہ انعام رکوع انیس مین لا تقربوا الفواحش ما ظہر منہا وما بطن الآیہ الآیہ یعنی فاحشہ امور جو بیحیائی کے کام ہون ایسے کہ دے ظاہر مین ہون اور جو چھپے ہون اون کے قریب مت جاؤ - پھر صبر مخالفت مراد پر بسبب فرمانے خدائے برتر کے کہ سورہ معارج کے اول رکوع مین ہے - فاصبر صبراً جمیلاً ٥ یعنی پس صبر کر صبر جمیل یعنی اچھا - اور اصبر لحکم ربک الایۃ سورہ دہر کے آخر رکوع مین - یعنی صبر کر اپنے پروردگار کے حکم کیلئے وہ یہ کہ اوسکے حکم کی راہ دیکھ - اور اسکا نتیجہ دو نیکیون مین سے ایک نیکی ہے کیونکہ فرمایا خدائے تعالیٰ نے سورہ توبہ رکوع ششم مین قل ہل تربصون بنا الا احدی الحسنیین یعنی کہدیجئے آپ کیا تم امید رکھو گے ہماری حق مین مگر ایکی دو نیکیون سے الخ - اور صبر کا ماْل حق سبحانہ کے فعل پر یہ ہے کہ وہ صبر خدائے برتر ہی کیوجہ مین ہو اوس حزن وغم کے کیف کی بنا پر جو رضا کے ساتھ ہو بسبب فرمانے خدائے برتر کے کہ سورہ رعد رکوع سوم مین والذین صبروا ابتغاء وجہ ربہم یعنی جنہون نے صبر کیا اپنے پروردگار کے روئے



وغایتش در گزشتن (عطف در گزشتن بر) از تمایز کیف طرفین **ش** ای انچہ از واست تعالیٰ وانچہ از خود است **م** ومعیتہ ذاتی بہمین واسطۂ فعلی است لقولہ تعالیٰ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ - وپیش ازین ترقی نتوان کرد بخلاف شکر پس بی ابتغار وجہ الرب وتحقق معیت صبر تو صفہ نتواند شد واستغفار بمعنی پوشش (عطف بر صبر) وجود مسلوبی خواستن لقولہ تعالیٰ واستغفرہ ط کہ لازم استغذار و عجز است وغایتش وصول بعجز حقیقی است کہ ببیر دسوئے توبہ بمعنی رجوع از بند بخدای عزوجل واز خدای عزوجل بر بندہ کہ غایتش

فنائے خود بشہود افعال وذات است فذکر الجفا بعد الوفا رجفا

وزین بعد کار توبہ بیشتر است وباستغفار کمتر وحفظ اعمال

لقولہ تعالیٰ لَا تُبْطِلُوْٓا اَعْمَالَکُمْ الآیہ از مفسدات ظاہری

وترک بعد اختیار کہ از فقہ توان دریافت

ومبطلات باطنی ہمچو ریا لقولہ علیہ السلام -

ترجمہ اور صبر کی انتہا دونون طرف کی کیفیت کے تمایز سے یعنی جو کچھ خدائے برتر کی طرف سی ہے اور جو کچھ اپنے سی ہی گذر جانا ہے اور معیت ذاتی اسی واسطۂ فعلی سے ہے بسبب فرمانے خدائے تعالیٰ کے اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ کہ سورہ بقر رکوع انیس مین ہے - یعنی بیشک اللہ صبر والون کی ہمراہ ہی - اور اس سے آگے ترقی نہین کرسکتا بخلاف شکر کے - پس بغیر مرضی وجہ رب کے اور بغیر معیت متحقق ہونیکے صبر جیسا کہ اوسکا وصف ہی نہین ہوسکتا - اور آٹھوین استغفار بمعنی پوشش وجود مسلوبی مانگنا یعنی وجود مسلوبی کے پوشیدہ ہونیکی خواہش کرنا الباس آمرزش مین بسبب فرمانے خدائے برتر کے کہ سورہ نصر آخر قرآن مین ہی واستغفرہ ط یعنی اور اپنے رب سے مغفرت مانگ کے وجود مسلوبات کو وہ ڈھانپلے اور چھپادے اور یہ عذر خواہی اور عجز کو لازم ہی - اور اسکی انتہا عجز حقیقی کو پالینا ہی جو توبہ کی طرف لیجاتا ہی یعنی بندہ کا خدائے عزوجل کی طرف رجوع اور خدائے عزوجل کا بندہ پر کہ اسکی غایت اپنا فنا ہونا ہی افعال وذات کے شہود مین یعنی مشاہدہ مین - پس وفا کے بعد جفا کا یاد کرنا خود جفا ہے اور اسی کے بعد کام توبہ سے بہت زیادہ ہی اور استغفار سے بہت کم - اور نوین اعمال کی حفاظت یعنی عملونکو ظاہری اور باطنی مفسدات اور مبطلات وغیرہ سے بچانا خدائے برتر سے حیا کرکے بسبب فرمانے خدائے برتر کے کہ سورہ محمد کے آخر رکوع مین ہے لا تبطلوا اعمالکم ط یعنی اپنے عملونکو برباد نکرو - اور یہ حفظ اعمال یا ظاہری مفسدات سے ہی یعنی جو افعال ظاہر مین عمل کو فاسد کرنیوالے اور بگاڑنیوالے ہین اور ترک بعد اختیار سی عمل کو اختیار کرکے چھوڑ دینا اندونوں کا حال علم فقہ سے معلوم ہوسکتا ہی - اور باطنی مبطلات سے یعنی اعمال کو افعال باطنی سے ایسے کہ جنسے وہ عمل باطل ہوجاوے بچانا جیسے ریا یعنی نمود کہ دکھلاوے کیلئے ہو -

قال اللہ تعالیٰ انا اغنی الشرکاء عن الشرک من عمل عملاً اشرک فیہ غیری فانا
منہ بری ھو للذی عملہ فی المشکوٰۃ و سُمعۃ لقولہ علیہ السلام من سمع سمع اللہ بہ ومن
یرائی یرائی اللہ بہ حصن حصین وغفلت لقولہ علیہ السلام لا تجوز الصلوٰۃ الا بحضور
القلب فقس علی الصلوٰۃ العبادات کلہا لانہا مستجمعتہا واز محبطات ہمچو کفر
لقولہ تعالیٰ اولئک الذین کفروا بآیات ربہم ولقائہ فحبطت اعمالہم الایہ وشرک
لقولہ تعالیٰ لئن اشرکت لیحبطن عملک وایذا ومنت لقولہ تعالیٰ ولا تبطلوا
صدقاتکم بالمن والاذیٰ الایہ کہ اینہمہ موجب اضاعۃ اسباب تقرب است
حیاءٌ من اللہ تعالیٰ اصلے اصح در صحت اعمال این است کہ با فعال جوارح وقلب
متفکر باشد و در کردنی درنگ نکند واز کردنی باز ماند۔

ترجمہ بسبب فرمانے حضور علیہ السلام کے کہ فرمایا خدائی برتر نے مین غنی تر ہون شریکون کا شرک سے جسنے عمل کیا
ایسا عمل جسمین میرے سوا شریک کیا گیا تو مین اوس سے بری ہون وہ اوسی کیواسطے ہے جس نے اوس عمل کو کیا۔
یہ حدیث مشکوٰۃ مین ہے۔ اور جیسے سُمعہ یعنی لوگون کی سنانیکو بسبب فرمانے حضور علیہ السلام کے جسنے اپنی فضائل اور احوال لوگومین
تشہیر کئے اور خود سُنئے اور سُنائی اللہ اوسکی فضیحت کریگا اور خلق کو اوسکے عیوب سنوائیگا آخرت مین۔ اور جسنے دکھانیکو عمل
کیا اللہ اوسکو مُرائی کی جزا دیگا یعنی ایسے شخص کی جو خود نمائی کرتا ہے۔ یہ حدیث حصن حصین مین ہے۔ اور منجملہ افعال
باطنی کے جیسے غفلت ہے غفلت بسبب فرمانے حضور علیہ السلام کے نہین جائز ہوتی ہے نماز مگر حضور دل سے۔
پس اسی نماز پر کل عبادتون کو قیاس کرے کیونکہ یہہ نماز سبکی مستجمع ہے یعنی ہر قسم کی عبادت کو یہ شامل ہے اور خود مین
موجود رکھتی ہے۔ اور اعمال کی حفاظت محبطات سے یعنی اون افعال سے بچانا جن سے عمل حبط و برباد ہوجاوے جیسے کفر یعنی انکار
بسبب فرمانے خدائے برتر کے اُولئک الذین کفروا بآیات ربہم ولقائہ فحبطت اعمالہم الایہ
کہ سورہ کہف کی آخر رکوع مین ہے یعنی وے وہی لوگ ہین جنہون نے اپنے رب کی آیتون اور اوسکے دیدار سے انکار کیا۔ پس اون کے
اعمال حبط و برباد ہوگئے۔ اور شرک یعنی شریک وساجھی بنانا بسبب فرمانے خدائے برتر کے کہ سورہ زمر کے ہفتم رکوع مین ہے
لئن اشرکت لیحبطن عملک یعنی البتہ اگر تونے شریک خدا ٹھیرایا تو ضرور اکارت ہوجائیگا تیرا کیا یہ خطاب تشریف
کیلئے ہے کیونکہ حضور صلعم معصوم ہین۔ اور جیسے ایذا ومنت بسبب فرمان خدائی برتر ولا تبطلوا صدقاتکم
بالمن والاذیٰ کہ سورہ بقر رکوع چھتیس مین ہے۔ یعنی اور منت رکھکر اور ایذا دیکر اپنے صدقونکو برباد نکرو۔ کہ یہ سب ہین
اسباب تقرب ضائع کرنیکے یہان فقرہ حیاءٌ من اللہ تعالیٰ تمیز واقع ہوا ہے حفظ اعمال سے لہذا اوسی جگہ ملا کر لکھدیا گیا۔
ایک قاعدہ بہت صحیح صحت اعمال کا یہ ہے کہ افعال جوارح اور قلب مین متفکر رہے اور جو کرنیکے لائق ہین اوسمین ڈھیل نکرے
اور جو نکرنیکے لائق ہین اوس سے باز رہے



و در کردنی انطباق ظاہر و باطن بحضرت ہادی طریقت خواہد واز ناکردنی در سایۂ رحمتش پناہ
آرد و سخن نا اختیار است وخوردن و پوشیدن بکسب حلال کہ از اعظم امور دین است
بتوقف جملہ برکات وخیرات علم وعمل بران فرمود صلعم طلب کسب الحلال فریضۃ بعد الفریضۃ
فی المشکوٰۃ بربنائے الف ولام استغراق بعد فرضیۃ ہمہ فرائض فرضیۃ طلب کسب حلال است
متعاقباً و بربنائی الف ولام جنس بعد ہر فرد فریضہ فرضیت طلب کسب حلال است
متعاقباً واز لفظ بعد واضح است کہ فرضیت طلب کسب حلال داخل ارکان خمسہ نیست
مگر زائد بران ومتوقف علیہ برکات ارکان خمسہ واین امر از اہل دل پوشیدہ نخواہد بود
فرمود صلعم ان اللہ طیب لا یقبل الا طیباً وان اللہ امر المؤمنین بما امر بہ المرسلین فقال
یا ایہا الرسل کلوا من الطیبات واعملوا صالحاً وقال یا ایہا الذین آمنوا
کلوا من طیبات ما رزقناکم فی المشکوٰۃ تقدیم کلوا من الطیبات بر اعملوا صالحاً مشیر توقف
مذکور است پس شناعۃ سلبش از فضل ثبوتش توان دریافت۔

ترجمہ اور کردنی مین ظاہر و باطن مطابق ہونا حضرت ہادی طریقت کیساتھ چاہیے۔ اور ناکردنی سے اوسکی رحمت کے سایہ مین پناہ لاوے
اور کلام اختیار تک ہے اختیار سے باہر مین گفتگو نہین۔ اور دسوین کسب حلال سے کہانا اور پہننا کہ یہ امر امور دین مین عظیم تر ہے
کیونکہ توقف علم وعمل کی تمام برکتون اور نیکیون کا اسی کسب حلال پر ہے۔ فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کسب حلال
کا ڈہونڈہنا بعد کل فرائض کے فرض ہونیکے یا بعد فرضیت فریضہ کے فرض ہے۔ یہ حدیث مشکوٰۃ مین ہے۔ کیونکہ الف
ولام استغراق کی بنا پر تمام فرائض کے فرض ہونیکے بعد طلب کسب حلال کے فرضیت ہے اون کے پیچھے ہی۔ اور الف لام
جنس کی بنا پر ہر فرد فریضہ کے بعد فرضیت تلاش کسب حلال کی ہے اوسکے پیچھے ہی۔ اور لفظ بعد سے ظاہر ہے
کہ فرضیت کسب حلال کی تلاش کی ارکان پنجگانہ اسلام مین داخل نہین ہے مگر یہہ اونپر زائد ہے اور اونکی برکات کا
متوقف علیہ ہے یعنی ارکان پنجگانہ اسلام کی برکتین اسی پر موقوف ہین۔ اور یہ امر اہل دل سے پوشیدہ نرہیگا
فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بیشک اللہ طیب پاکیزہ ہے کہ بجز پاکیزہ کی نہین قبول فرماتا ہے۔ اور بیشک اللہ نے
مومنین کو اوسی چیز کا حکم فرمایا جسکا رسولونکو حکم دیا پس فرمایا سورہ مومنون کے چہارم رکوع مین یا ایہا الرسل کلوا
من الطیبات واعملوا صالحاً یعنی ای رسولو کہاؤ طیبات سے اور عمل کرو صالح۔ اور فرمایا سورہ بقر کی رکوع
اکیس مین یا ایہا الذین آمنوا کلوا من طیبات ما رزقناکم یعنی ای ایمان والو کہاؤ طیبات سے وہ کہ ہمنے
تمکو رزق دیا۔ کہ یہہ پوری حدیث مشکوٰۃ مین ہے۔ یہان کلوا من الطیبات کا اعملوا صالحاً پر مقدم کرنا توقف مذکور کے
اشارہ کر رہا ہے یعنی اعمال صالحہ کی برکات موقوف ہین حلال وطیب کہانے پر۔ پس اسکے سلب کی خرابی اسکے ثبوت کے
فضل سے معلوم کرنا چاہیے

واختیار قناعت کہ رضا وکفایت بحاصل است وترک طمع کہ امید زیادت برحاصل
است لقولہ تعالیٰ لا تمدن عینک الی ما متعنا بہ ازواجا منھم زھرة الحیوة
الدنیا لنفتنھم فیہ ط ورزق ربک خیر وابقیٰ ونتیجہ آن بقولِ علی مرتضیٰ است کرم اللہ تعالیٰ
وجہہ عز من قنع وذلّ من طمع ۔ واین عزت وذلت عام در دنیا وآخرت است باید دانست
باینہمہ کہ گفتہ شد فضل ظاہر وباطن درین کیفیت حالی است کما قال صلی اللہ علیہ وسلم
فی جواب سائل ما الایمان رضیت باللہ ربّا وبالاسلام دیناً وبالقرآن اِماماً وبالکعبة
قبلتاً وبمحمدٍ نبیّاً صلعم ترجمہ شاد شدم بخدائی پاک از روئی آنکہ پروردگار است
وباسلام از روئی آنکہ کیش است وبقرآن مجید از روئی آنکہ پیشوا است در مقاصد
معرفتِ خدائی پاک واوامر ونواہی وتنبیہات وبکعبہ معظمہ از روئی آنکہ قبلہ مسجود
الیہا است وبمحمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم از روئی آنکہ پیغمبر است ختم الانبیا مظہر کبریا

ترجمہ اور گیارہوین قناعت کا اختیار کرنا کہ وہ حاصل کیساتھ رضا وکفایت ہی یعنی جو حاصل ہوا اوسی پر راضی ہونا اور بس
کرنا ہی - اور بارہوین طمع کا چھوڑنا کہ یہ حاصل پر زیادہ ہونیکی امید ہی بسبب فرمانے خدائی برتر کی کہ سورہ طٰہ کے آخر رکوع مین ہے
لا تمدن عینک الی ما متعنا بہ ازواجا منھم زھرة الحیوة الدنیا لنفتنھم فیہ ط
ورزق ربک خیر وابقیٰ یعنی ہرگز نہ دراز کیجئے آپ اپنی دونون آنکھونکو اوس چیز کیطرف کہ بہرہ مند
کیا ہمنے اوس سے کئی ازواج کو اونمین سے یعنی مختلف قسم کے لوگونکو زندگی دنیا کی تازگی دیکر تاکہ ہم اونکو اوسی
دنیا مین فتنہ مین پھنساوین آزمانیکو اور آپکے پروردگار کی دی ہوئی روزی بہتر اور زیادہ پائدار ہے اور نتیجہ
اسکا حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کے اس قول کے موافق ہی عزّ من قنع وذلّ من طمع
یعنی جسنے قناعت کی عزت حاصل کی اور جسنے طمع کی ذلت پائی اور یہ عزت و ذلت عام ہی دنیا مین ہو اور
آخرت مین - سمجھنا چاہیئے کہ باوجود ان سب کے جو کہا گیا فضل ظاہر و باطن کا اس کیفیت حالی مین ہی جیسا
فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سائل ما الایمان یعنی ایمان کیا ہے اسکی بابت پوچھنے والیکے جواب مین
رضیت باللہ ربّاً وبالاسلامِ دیناً وبالقرآنِ اماماً وبالکعبة قبلتاً وبمحمد نبیّاً صلعم
یعنی مین راضی ہوگیا خدائے پاک سے کہ وہ پروردگار ہے اور اسلام سے کہ وہ مذہب و دین ہی - اور
قرآن مجید سے کہ وہ پیشوا ہے مقاصد مین خدائے پاک کی معرفت کے اور اسکے احکام اور ممانعتون
اور تنبیہون کی مرادات کے سمجھنے مین - اور کعبہ معظمہ سے کہ وہ قبلہ ہے کہ اوسکی سمت سجدہ کیا جاتا ہی - اور
محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ وسلم سے کہ وہ پیغمبر ہین نبیون کے ختم کرنیوالے حضرت باری کبریا کی مظہر یعنی محل ظہور



وقال سبحانہ قل بفضل اللہ وبرحمتہ فبذلک فلیفرحوا ط ھُو خیر مما یجمعون
باید دانست کہ فضل زیادت است پس متقابل باشد بخلاف رحمة وتحقق رضا وفرحت
در سلب وثبوتِ مقابل است وما یجمعون غائب است کہ عام است در فاعل ومفعول
بخلاف ما تجمعون مخاطب در مقابلہ یا ایہا الذین آمنوا بآیہ سابقہ کہ خاص است
ابلغ بمقاصد است ومن مشیر انفصال واتصال من یعنی اشارت انفصال واتصال
مابعدش از ماقبلش میکند بخلاف عن کہ مشیر اتصال نیست چنانکہ سُبحان اللہ عمّا
یَصِفُون - حاصل آنکہ انچہ جمع میکنند بائن از خیر باشد یا شامل -

ترجمہ - اور فرمایا حق سبحانہ نے سورہ یونس رکوع ششم مین قل بفضل اللہ وبرحمتہ فبذلک
فلیفرحوا ھُو خیر مما یجمعون یعنی فرما دیجئے ای میرے حبیب کہ خدائے پاک کے فضل سے جو زیادت بغیر
کسی استحقاق کے دوسرون کے مقابلہ مین ہے آپسے نبی کے دین سے مشرف کرنا ہے - یہ محض فضل حق ہے
اور اوسکی رحمت سے کہ وہ خود ذات رحمة للعالمین ہے جو رحمت ہے خیریت امت کو بھی - پھر اس سے
کہ وہ قرآن مجید ہے - جب مومنین خاص کئے گئے اللہ کے فضل اور اوسکی رحمت و قرآن مجید سے
تو چاہیئے یعنی واجب ہے کہ وے خدا کی ان سب نوازشون پر جو اونپر پہونچائین خوش ہووین کہ یہ فرحت
و خوشی ان سب عطاؤن کے ساتھ بہتر ہے اوس چیز سے کہ وے جمع کر رہے ہین دنیا اور آخرت کے
آرام کے اسباب سے کیونکہ حقیقت ایمان ان سب کے ساتھ خوشی و فرحت کرنے مین ہے ورنہ حقیقت
کفر و نفاق متحقق - یہان سمجھنا چاہیئے کہ فضل زیادتی ہے پس متقابل ہوگا بخلاف رحمت کے کیونکہ
زیادت کے اظہار کے لئے تقابل ضروری ہے اوس چیز سے جس پر زیادتی ہے - بخلاف رحمت کہ وہان
زیادت و تقابل کی بحث نہین - اور رضا و فرحت کا تحقق سلب و ثبوت مین مقابل کے ہی یعنی سلب
و ثبوت مین رضا و فرحت ہر ایک کا تحقق اپنے مقابل کے سلب و ثبوت مین ہے اور ایک کا ثبوت
دوسرے کے ثبوت پر اور ایک کا سلب دوسرے کے سلب پر کیونکہ تحقق ثبوت رضا کا بغیر ثبوت
فرحت کے متحقق نہین اور بالعکس اسی طرح تحقق سلب فرحت کا بغیر سلب رضا متحقق نہین اور
اسکا بالعکس کیونکہ حقیقت ایمان فرحت و خوشی کرنا ہی نعمتہائے مذکورہ بالا انعام کیساتھ ورنہ حقیقت کفر و نفاق اور ما یجمعون
غائب کے فاعل و مفعول مین عام ہی مقاصد مین نہایت بلیغ ہی بخلاف ما تجمعون مخاطب کے کہ خاص ہے مقابلہ مین یا ایہا الذین امنوا
آیت سابقہ سے اور حرف من انفصال و اتصال کا اشارہ کر رہا ہی یعنی اوسکے مابعد کو اوسکے ماقبل سے قریب و بعید ہونیکی اشارہ
کرتا ہی بخلاف عن کے کہ وہ اتصال کا مشیر نہین ہی جیسا کہ سبحان اللہ عما یصفون یعنی اللہ پاک ہی اوس سے کہ وے
وصف کرتے ہین - اسمین عن انفصال کا اشارہ کر رہا ہی - حاصل معنی اس انفصال و اتصال کے مما یجمعون سے یہ ہوئے کہ جو کچھ وے جمع کرتے
ہین وہ خیر سے بائن یعنی جدا ہو یا خیر سے شامل ہو)

پس حکم کردہ شود موافق حکم ما قامت بہ چنانکہ در اِنَّمَا اللّٰہُ اِلٰہٌ وَاحِدٌ بصراحت و در لا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ باستثنا لفظ اِلٰہ صیغہ صفة و خبر واقع است و اگر درین مبحث لفظ اِلٰہ صفة مالغہ نباشد فکیف یستقیم المعنی فی انتفاء الشرک فی الالوہیة و اگر این ترکیب مسلّم نشود ہمہ وجود مذکورة الصدر عارض خواہند شد و در صورت مانعیة اِلَّا بمعنی غیر کہ حال یا صفة از ضمیر اِلٰہ برائے تعریف و تخصیص ذو الحال یا موصوف باشد ہم تواند شد بہ نتیجۂ ظنی بحصول اثبات الوہیت اللّٰہ سبحانہ بدوران نفی س ش آن چنانست کہ مصداق مقصود معین نباشد لیکن نفی بعض را مستلزم تحقق مصداقیة مقصودہ ببعض نمایند و حال آنکہ قطعیة بران ہم معلوم و مصدق نیست جائز باشد عدم تحقق بران نیز م کہ بحسب اللفظ معنی چنین است نیست چیزی متصف بالوہیت حال آنچیز این است کہ غیر اللّٰہ است -

ترجمہ پس حکم کیا جائیگا ما قامت بہ کے حکم کے موافق یعنی وہ صفت جو کسی وصفی یا اسمی اشتراک کی جامع ہو وہ اوس صفت کی مانع نہیں ہو سکتی جو اپنے وصف مین دوسرے کے اشتراک کی مانع ہو پس صفت مین موصوف کا جسکے ساتھ وہ صفت قائم ہے حکم کیا جائیگا جیسا کہ کریمہ اِنَّمَا اللّٰہُ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ مین کہ سورہ نساء کے رکوع تیئیس ۲۳ مین ہے - صریح طور پر صفت جامعہ صفت مالغہ کے حکم مین ہے باعتبار حکم ما قام بہ کے کیونکہ مسند حکم مین تابع ہے مسند الیہ کا - اور لا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ مین جو مع استثنا ہے لفظ اِلٰہ صیغہ صفت اور خبر واقع ہے - پس یہان بہی لفظ اِلٰہ کہ صفت و خبر ہو کر مسند واقع ہوا ہے حکم مین اپنے مسند الیہ کے تابع ہے - اور اسکا استثنا ہونا اور لفظاً بجاے خبر مذکور ہونا اور صیغۂ صفت مشبہ قرار پانا باعتبار لزوم صفت وغیرہ یہہ سب اسکے صفت مالغہ ہونے پر دلیل ظاہر ہین لہذا مالغیت کے رنگ رنگین ہو کر صبغة اللّٰہ ومن احسن من اللّٰہ صبغہ مین داخل ہوگا - اور اگر اس مبحث مین لفظ اِلٰہ صفت مالغہ نہ رکہتا ہوگا تو صفت الوہیت مین سے شرک کی نفی ہو نہین معنی کیسے استقامت پائینگے - اور اگر یہ ترکیب تسلیم نکیجاویگی تو تمام وجوہ جو پہلے مذکور ہو چکے ہین عارض ہو جائینگے - اور لفظ اِلٰہ کے صفت مالغہ ہونیکی صورت مین اِلَّا بمعنی غیر بہی ہو سکتا ہے تا کہ اِلٰہ کے ضمیر کا حال یا صفت ہو ذو الحال یا موصوف کی تعریف اور تخصیص کیلئے ظنی نتیجہ کے موافق اللّٰہ سبحانہ کی اثبات الوہیت کے حاصل ہونیکے ساتھ نفی کے دوران مین سو وہ اسطرح ہی کہ مقصود کا مصداق معین نہوگا لیکن نفی بعض کی مصداقیت مقصود کے تحقق کا مستلزم بعض کیساتھ کر دیوگی - اور حال یہ ہے کہ قطعیت اوسپر بہی معلوم و مصدق نہین ہے اور عدم تحقق اوسپر بہی جائز ہے چنانچہ اس صورت مین بحسب اللفظ کی موافقت مین یہ معنی ہین کہ نہین ہے کوئی چیز متصف الوہیت کے ساتھ حال اوس چیز کا یہ ہے کہ غیر اللّٰہ ہے



پس نتیجۂ ظنی آن بحسب المعنی اللّٰہُ اِلٰہٌ تواند شد و حال آنکہ بحسب التحقیق قطعی است مگر وجوہ مذکور و ظنیت نتیجہ مانع و عجب است بحصول اثبات بدوران نفی با آن کہ دوران نفی محتاج ثبوت متقدمی است کہ خود مستلزم نفی این ثبوت از غیر خود است نہ محتاج بنفی و نیز باید دانست کہ لا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ جملہ استثنائیہ مفسر است و محمد رسول اللّٰہ جملہ اسمیہ مخصص از عموم لا اِلٰہ برائے استیناف مفسر مصداقاً لما نُفِیَ عَنْہُ الاُلُوہِیَّةُ وَتَعْرِیْضاً عَلٰی مَا اُثْبِتَ لَہُ الاُلُوہِیَّةُ پس مفسر و مفسر جملہ مفسرہ خواہد بود یا استالفہ ورنہ مصداق و تعریض ضروری باطل شود و باید دانست بدلیة لفظ مبارک محمد صلعم را جملہ استثنائیہ ممتنع س ش ازین کہ اگر بدل از جملہ منفیہ است تعریض علی ما اُثْبِتَ لَہُ الاُلُوہِیَّة باطل و اگر از جملہ مثبتہ است مصداق لِمَا نُفِیَ الاُلُوہِیَّة باطل و اگر از منفیہ و مثبتہ معاً گفتہ شود تعارض مبطل ہم و اضافہ رسول مانع مع س ش چہ اضافہ نمی شود مگر در متغائرین فکیف البدل ❊

ترجمہ پس اوسکا ظنی نتیجہ معنی کے اعتبار سے اللّٰہ اِلٰہ ہو سکتا ہے - اور حال یہ ہے کہ موافق تحقیق کے قطعی ہے مگر مذکورہ وجوہ اور نتیجہ کا ظنی ہونا قطعیت کا مانع ہے - اور تعجب ہے اثبات کے حاصل ہونیسے نفی کے دوران مین اوس اثبات پر کیونکہ دوران نفی ایسے ثبوت متقدم کا محتاج ہے جو اپنے غیر سے اس ثبوت کے نفی کا خود مستلزم ہے نہ محتاج ہے نفی کی طرف اور یہ بہی سمجہنا چاہیئے کہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ جملہ استثنائیہ مفسر ہے اور محمد رسول اللّٰہ جملہ اسمیہ جو استیناف کیلئے عموم لا اِلٰہ سے خاص کیا گیا ہے مفسر ہے تا کہ مصداق حاصل ہو اوس چیز کے لئے جس سے الوہیت کی نفی کیگئی ہے - اور تعریض حاصل ہو اوسپر جسکے لئے الوہیت کا اثبات کیا گیا ہے - پس مفسر اور مفسر جملہ مفسرہ ہوگا یا استالفہ ورنہ مصداق اور تعریض ضروری باطل ہو جائینگے - اور سمجہنا چاہیئے کہ لفظ مبارک محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم کے بدل ہونیکو جملہ استثنائیہ اور اضافت رسول مانع ہے - اول اس سبب سے کہ اگر بدل جملہ منفیہ کا ہے تو تعریض اوس چیز پہ جسکے لئے الوہیت کا اثبات کیا ہے باطل ہے - اور اگر بدل ہے جملہ مثبتہ کا تو مصداق اوس چیز کے لئے جس سے الوہیت کی نفی کیگئی ہے باطل ہے - اور اگر جملہ منفیہ اور مثبتہ دونون کا معاً بدل کہا جاوے تو تعارض مبطل ہے یعنی آپس مین انکا ایک دوسرے کا بالضد معارض ہونا نفی و اثبات مین ایک دوسرے کو باطل کر رہا ہے - اور دوم اضافت رسول مانع بدل ہونیکو اسلئے ہے کہ اضافت نہین ہوتی ہے مگر دو متغایر دن مین حالانکہ بدل مقتضی اتحاد ہے خلاف تغایر پس بدل کیسے ہو سکتا ہے

ہم باید دانست اللہ کہ محتاج الیہ است ہر محتاج را شناختہ نمی شود مگر بدلالۃ از محتاج بربط احتیاج پس برائے حصول ثبوت ذہنی الوہیۃ کہ ترتب اثر متاخرش مورد نفی نسبۃ بمحتاج است مصداق متقدم باشد و ہمچنین محتاج مصداق متقدم است برائے حصول ثبوت ذہنی نقائص کہ ترتب اثر متاخرش مورد نفی نسبۃ باللہ محتاج الیہ است بعد حصول اینچنین تصدیق اقرار لا الٰہ الا اللہ دلالت ظنی بران دارد ورنہ چسان تحقق پزیرد نفی و اثبات و قبول شارع تصدیق را از اقرار بہمین دلالۃ است ظناً و اتباع ظن واجب وَاللہُ تعالیٰ اعلمُ بالصَّواب۔

**تنبیہ**۔ غرض متکلم مافی الباب صحۃ عقیدہ است نہ مناظرہ و مکابرہ چون بہ تعبیر ماہیات از لفظ گزیری نیست بنا بر صحت مدلولات الفاظ مختصہ در تصحیح الفاظ بقواعد صرف و نحو و نقل و عقل سخن واجب آمد پس سخن دران وجوہ کہ گفتہ شد بفکر باید فہمید و اگر متجاوز شود ازان وجوہ بمدعا نرسد

**ترجمہ** سمجھنا چاہیئے کہ اللہ جو محتاج الیہ ہے اوسکو محتاج کبھی نہین پہچان سکتا ہے مگر اوس دلالت سے کہ محتاج کی طرف سے احتیاج کے ربط کے سبب محتاج کو اپنے محتاج الیہ کی جانب ہے پس ثبوت ذہنی الوہیۃ کے حاصل ہونیکے واسطے جسکا ترتبِ اثر متاخر مورد نفی ہے جو محتاج کی نسبت کرے یہی اس نفی کا مصداق متقدم ہوگا اور اسی طرح محتاج مصداق متقدم ہے نقائص کے ثبوت ذہنی کے حاصل ہونیکے واسطے جسکا ترتبِ اثر متاخر مورد نفی ہے اللہ محتاج الیہ کی نسبت کر یعنی یہ ترتبِ اثر جو ثبوت ذہنی کے پیچھے ہے اور جسپر نفی وارد ہوئی ہے اس نفی کا یہی مصداق متقدم یہی محتاج ہے۔ بعد حاصل ہونے ایسی تصدیق کے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہ کا اقرار اوس تصدیق پر ظنی دلالت رکھتا ہے ورنہ نفی و اثبات کیونکر تحقق حاصل کرے گا۔ اور شارع کا تصدیق کو اقرار سے تبرا فرمانا یا مان لینا اسی دلالت سے ہے جو بطور ظن ہے۔ اور ظن کی پیروی واجب واللہ تعالیٰ اَعْلَمُ بالصواب یعنی اور خدائے برتر ہی خوب جانتا ہے راستی کو۔

**تنبیہ** غرض متکلم کی جو کچھ اس باب مین ہے عقیدہ کی صحت ہے یعنی صحیح ہونا نہ مناظرہ اور مکابرہ چونکہ ماہیات کی تعبیر مین لفظ سے چارہ نہین ہے۔ پس مخصوص الفاظ کے مدلولات کے صحیح ہونیکی بناپر الفاظ کے صحیح کرنے مین صرف و نحو کے قواعد اور نقل و عقل کے اصول پر کلام واجب و ضروری ہوا پس کلام جن وجوہ مین کہ بیان کیا گیا فکر سے سمجھنا چاہیئے اور اگر فکر اون وجوہ سے متجاوز ہو جائیگی یعنی ہٹ جائیگی مدعا کو نہ پہونچیگی



**تنبیہ** اینہمہ بحثے بود موافق علمائے الفاظ ظاہرہ اکنون اشارتی موافق علمائے حقائق باطنہ میشود کہ این کلام را بکلمہ نامیدند پس واجب آمد برائے آن معنی مفرد و قسمی از اقسامِ ثلثہ پس اسم است باعتبار لحاظ معنی قائم بنفسہ پس مدلول مفردش ذاتی است قدیم باوصاف ثابتہ با تعلق متعلقات حادثہ کہ در کلام اسم مبارکش اللہ است و وصفش لا الٰہ الّا ہو و فعل است باعتبار لحاظ معنی قائم بالغیر اصلاً پس مدلول مفردش وصف است و در مرتبۂ قدیم با تعلق متعلقات حادثہ و حرف است باعتبار لحاظ معنی قائم بالغیر عرضاً پس مدلول مفردش وصف است در مرتبۂ قدیم با تعلق متعلقات حادثہ پس محمد رسول اللہ ہم کلمہ است با معنی مفرد کہ بیان است مر اقسام ثلثہ را دلالتاً پس بحدوثِ خود دلیل است مر معنی مفرد اسم را ذاتاً با تعلق متعلقات منتزعۂ خود۔ و مر معنی مفرد فعل را وصفاً با تعلق متعلقات منتزعۂ خود و مر معنی مفرد حرف را ضمیمۃً با تعلق متعلقات منتزعۂ خود قال سبحانہٗ۔

**تنبیہ** - یہ سب بحث علمار الفاظ ظاہرہ کے موافق تہی اب کچھ اشارت علمائے حقائق باطنہ کے موافق ہوتی ہے۔ وہ یہ کہ اس کلام کا نام کلمہ رکہا۔ پس اس کلمہ کے لئے معنی مفرد ضروری ہوئے اور یہ کہ کوئی قسم ہو اقسام ثلثہ سے۔ پس یہ کلمہ اسم ہے باعتبار لحاظ معنی قائم بنفسہ کے۔ پس اوسکا مدلول مفرد وہ ذات قدیم ہے جس مین اوصاف ثابتہ ہین مع تعلق متعلقات حادثہ کے۔ کہ کلام مین اوسکا اسم مبارک اللہ ہے۔ اور اوسکا وصف لَا اِلٰہَ اِلَّا ہو۔ اور یہ کلمہ فعل ہے باعتبار لحاظ معنی قائم بالغیر کے از روئے اصل۔ پس مدلول مفرد اوسکا وصف ہے مرتبہ قدیم مین مع تعلق متعلقات حادثہ کے۔ اور یہ کلمہ حرف ہے باعتبار لحاظ معنی قائم بالغیر کے بطور عرض۔ پس مدلول مفرد اُسکا وصف ہے مرتبۂ قدیم مین مع تعلق متعلقات حادثہ کے۔ پس محمد رسول اللہ ہی کلمہ ہے معنی مفرد مین کہ بطور دلالت یہ کلمہ بیان ہے خاص اونہین تینون قسمون کا جو مذکور ہوئین۔ اسطرح کہ یہ کلمہ اپنے حدوث سے دلیل ہے خاص معنی مفرد اسم کو از روئے ذات مع تعلق اپنے متعلقات منتزعہ کے۔

اور دلیل ہے اپنے حدوث سے خاص معنی مفرد فعل کے لئے بطور وصف مع متعلق ہونے اپنے متعلقات منتزعہ کے اور دلیل ہے اپنے حدوث سے خاص معنی مفرد حرف کے لئے بطور ضمیمہ مع تعلق اپنے متعلقات منتزعہ کے۔ کہ فرمایا حق سبحانہ نے سورۂ ابراہیم رکوع چار مین ❊

مثل کلمۃ طیبۃ کشجرۃ طیبۃ اصلہا ثابت وفرعہا فی السماء توتی اکلہا کل حین باذن ربہا
ش تفسیر این کریمہ در ذکر کیفیۃ الرسالۃ والنبوۃ والولایۃ الخ مرقوم است م واز تعریف
کلام بکلمہ مراد معنی مفرد است والا فکیف۔

تنبیہ ۔ معنی مفرد اسم نصیب محمد رسول اللہ تعالیٰ نور اول ما خلق اللہ تعالیٰ است
صلعم ومعنی مفرد فعل نصیب انبیاء اللہ تعالیٰ است صلعم ومعنی مفرد حرف نصیب
مومنین است رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔

تنبیہ در حذف اسم لا اشارت است بگم گردیدنش بملاحظۂ الوہیۃ اللہ سبحانہ
واین صحت نہ پذیرد مگر بشرف معرفۃ صحیحہ ولایت دوم وما فوقش وتعلقش بنا بر دلالت
واجبہ بسوے الوہیۃ۔ اللّٰہم صلّ وبارک وسلّم علیٰ محمد رسولک حبیبک وعلی انوارہ
کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ۔

---

مثل کلمۃ طیبۃ کشجرۃ طیبۃ اصلہا ثابت وفرعہا فی السماء توتی اکلہا کل حین باذن ربہا ط

یعنی مثل کلمۂ طیبہ کی مثل درخت پاکیزہ کے ہے جسکی جڑ ثابت ہے اور جسکی شاخ آسمان مین کہ لاتا ہے اپنے پھلون کو ہر وقت اپنے رب کے حکم سے۔ اس آیت کریمہ کی تفسیر ذکر کیفیۃ رسالت اور نبوت اور ولایت الخ مین مرقوم ہے۔ اور کلام کی تعریف سے کلمہ کی طرف یعنی کلام سے اعراض کرکے کلمہ قرار دینا اوس سے مراد معنی مفرد ہین ورنہ یہ تعریف پس کیونکر ہے تنبیہ ۔ معنی مفرد اسم کے محمد رسولِ خداے تعالیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نصیب وحصہ مین جو نور اول ہین اوس چیز کے جو خداے تعالیٰ نے مخلوق فرمائی۔ اور معنی مفرد فعل کے نصیب مین انبیاء خداے تعالیٰ کے صلی اللہ تعالیٰ علیٰ نبینا وعلیہم الصلوٰۃ والسلام۔ اور معنی مفرد حرف کے نصیبِ مومنین ہین رضی اللہ تعالیٰ عنہم تنبیہ ۔ اسم لا کے حذف مین اشارہ ہے اوس اسم کے گم ہونیکی طرف الوہیۃ اللہ سبحانہ کے ملاحظہ مین۔ اور اسکی صحت نہین حاصل ہوتی ہے مگر بسبب شرف وبزرگی حاصل ہونے معرفت صحیحہ ولایت دوم کے اور اوسکے جو اوس سے اوپر ہے۔ اور وہی حذف اشارہ ہے اوس اسم کے تعلق کی نسبت بغرض دلالت واجبہ کے الوہیت کی طرف اس لئے کہ الوہیت کی طرف دلالت کی ضرورت ہے اور اس دلالت کا ہونا معرفت واجبہ کے لئے واجب ہے۔ اللّٰہم صل وبارک وسلم علیٰ محمد رسولک حبیبک وعلیٰ انوارہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ یعنی خدایا رحمت وبرکت وسلامتی بہیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر کہ تیرے رسول وتیرے حبیب ہین اور اونکی انوار پر جیسا وہ تجکو محبوب ہے اور تو اُسکو پسند کرتا ہے اور سفارشی کر اوسکو ہمارے درمیان مین اور رحمت کر ہمپر اسکے طفیل۔



# ذکر کیفیۃ تعین احدیۃ با دیگر مطالب ؁

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمد اللہ ونستعینہ ونصلّی علی رسولہ محمدٍ ونستشفعہ وعلیٰ آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین؟
باید دانست کہ اعتبار احمدیۃ فوق اعتبارِ محمدیۃ فرمودند چہ اصل اعتبارِ احمدیۃ اعتبار احدیۃ
واصل اعتبارِ محمدیۃ اعتبارِ واحدیۃ فرمودند پس اعتبار احمدیۃ مرجع ومآب اعتبارات کلہا متضمنہ محمدیۃ است
چنانکہ اعتبار احدیۃ مرجع ومآب اعتبارات کلہا متضمنہ واحدیت است پس اعتبار احمدیۃ منشار
انتزاع ماہیات است واعتبار محمدیۃ منشار اعتبارات محضہ واین تسمیہ اعتبارین باحمدیۃ ومحمدیۃ
موافق تقریر قدما است ودلالتی نصی برین معلوم در دمند نیست لیکن بر مراد نص مبارک اعنی
محمد رسول اللہ الآیۃ ومبشرا برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد الآیۃ جود باجود مسمیٰ بمحمد واحمد صلعم

---

## ذکر بیان مین تعین احدیۃ اور محمدیۃ کے یعنی تعین مین احمد اور محمد ہونیکے مع اور مطالب کے

### بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ اللہ ونستعینہ ونصلّی علیٰ رسولہ محمدٍ ونستشفعہ وعلیٰ آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین۔ سمجھنا چاہیے کہ حضرات متقدمین نے مرتبۂ احمدیہ کا اعتبار مرتبۂ محمدیہ کے اعتبار کے اوپر فرمایا ہے اسلیے کہ اعتبار احمدیت کی اصل اعتبار احدیت اور اعتبار محمدیت کی اصل اعتبار واحدیت اونہون نے فرمائی ہے۔ پس اعتبار مرتبۂ احمدیہ تمام اون اعتبارات کا مرجع اور مآب ہے جو متضمنہ محمدیہ ہین جیسا کہ اعتبار احدیت کل اون اعتبارات کا جو متضمنہ واحدیت ہین مرجع اور مآب ہے پس اعتبار احمدیہ منشا یعنی محل تعلق ونشو ہے ماہیات کے منتزع ہونیکا۔ اور اعتبار محمدیہ منشا ہے اعتبارات محضہ کا یعنی خالص اعتبارات کا۔ اور ان دونون اعتبارون کا نام احمدیہ اور محمدیہ کرکے رکھنا اگلونکی تقریر کے موافق ہے۔ اور اسپر کسی نص کی کوئی دلالت دردمند کو نہین معلوم ہے۔ لیکن نص مبارک جس سے ہماری مراد آیت کریمہ محمد رسول اللہ تا آخر آیت کہ سورۂ فتح مین ہے اور کریمہ مُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْ بَعْدِي اسْمُهٗ اَحْمَدُ ط تا آخر آیت کہ ابتداے سورۂ صف مین ہے۔ ان دونون آیات کریمہ کی مراد پر وجود با وجود مسمی باسم مبارک محمد اور احمد ہے صلی اللہ علیہ وسلم

بتشخص روحی فی حدِہ درین عالم شہود موجود و مقصود واحد است مع فرق اعتبارہا
کہ بمفہوم خودش دلالۃ میکند بران ای بمحمدیۃ بظہور موجودات است مع لزوم
مسلوبات و احمدیۃ بمعرفۃِ موجودات و مسلوبات است بدلالۃ اعتبار محمدیۃ صلعم ازروی
مانعیتش ۔ پس مقصود معروفیۃ اعتبار محمدیۃ است و مقصود عارفیۃ اعتبار احمدیۃ چنانکہ
فرمود صلعم من عرف نفسہ فقد عرف ربہ ببین کہ نفس عارف است
وہم معروف و عارفیۃ از اوصاف معروف ہم و تحقق ایمان بر اعتبار محمدیہ است گفتہ
می شود محمد رسول اللہ صلعم پس اعتبار محمدیۃ و احمدیۃ ازروئے مانعیۃ درحدِ خود
وازروئے جامعیۃ درحدِ خود برین بنائے مذکور است و البتہ اعتبار محمدیۃ فوق اعتبار
احمدیۃ است ازروئے فضل چہ اظہر است کہ احمد تفضیل فاعل است و محمد مبالغہ
مفعول بحکم خاصیۃ تفعیل و مبالغہ افضل است از تفضیل بانکہ تفضیل درحدِ خود بافادت
معنی محتاج باشد بغیرش

ترجمہ اپنی حدمین روحی تشخص کے ساتھہ اس عالم دنیامین موجود مقصود ایک ہی ہے مع اوس فرق کے جو دونون اسما کے اعتبارات کا ہے کہ وہ دونون اسما اپنے اپنے مفہوم کے موافق اوس اعتبار پر دلالت کرتے ہین یعنی اسم محمد ہونا ظہور موجودات کے سبب ہے مع لزوم مسلوبات کے ۔ اور احمد نام ہونا بسبب معرفت موجودات اور مسلوبات کے ہے اعتبار محمدیت صلعم کی دلالت سے اوسکے مانعیت کی رو سے یعنی اعتبار محمدیہ بطور مانعیت ہے کیونکہ یہ اعتبار ظہور موجودات کا ہے نہ مسلوبات لہذا بسبب مانعیت مسلوبات لزوم مسلوبات کی معرفت پر مع معرفت موجودات دلالت اسی اعتبار محمدیت سے ہو رہی ہے کہ مانع اعتبار احمدیہ ہے پس مقصود معروفیت کا یعنی معروف ہونیکا اعتبار محمدیت ہے ۔ اور مقصود عارف ہونیکا اعتبار احمدیت ہے جیسا کہ فرمایا حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے من عرف نفسہ فقد عرف ربہ یعنی جسنے اپنے نفس کو پہچانا پس یقینی اوسنے اپنے رب کو پہچان لیا دیکھہ لیجئے کہ یہان نفس ۔ عارف ہے او معروف بھی اور عارفیت یعنی عارف ہونا معروف کے اوصاف مین سے ایک صفت ہے اور ایمان کا تحقق اعتبار محمدیت پر ہے کہ کہا جاتا ہے محمد رسول خدائے تعالی ہے صلے اللہ علیہ وسلم ۔ پس اعتبار محمدیت اور احمدیت کا اپنی حدمین مانع ہونیکی راہ سے اور اپنی حدمین جامع ہونیکی راہ سے اسی بنائی مذکورہ پر ہے ۔ اور البتہ اعتبار محمدیہ کا اوپر ہے اعتبار احمدیہ کے فضل کی راہ سے اسلئے کہ ظاہر تر ہے کہ لفظ احمد تفضیل اسم فاعل ہے جو حامد ہے ۔ اور لفظ محمد مبالغہ اسم مفعول ہے جو محمود ہے موافق حکم خاصیت باب تفعیل کے کہ موضوع بالمبالغہ ہے ۔ اور مبالغہ تفضیل سے افضل ہے اس سبب کہ تفضیل اپنی حدمین اپنے غیر کی طرف محتاج ہوتا ہے افادت معنی مین ۔



پس محدود باشد درحد اضافۃ بخلاف مبالغہ کہ درحدِ خود بافادت معنی احتیاج غیر نباشد بعدم
اقتضائی اضافۃ پس محدود نباشد پس فضل مبالغہ از تفضیل ظاہر است وہم کمال بمظہریۃ
و مقصودیۃ معرفتش کہ از اعتبار محمدیۃ است وہم عجز درحصر معرفۃ کمال از اعتبار احمدیۃ ا
و وجود عنصر بانتزاع تضمنی از روح است بعوض مسلوباتش ای روح م بدان
کہ محبوبیۃ محمدی را اعتبار است از ابتدائے انتزاعیات عدمی مخصوصہ محمدیۃ تا غایت
انتزاعیات وجودی از ابتدائی ربوبیۃ تا استغنا مع اعتبار انتہائی حدہا وہمہ داخل محبوبیۃ است
بفرق نسب اعتبارات و انکہ گفتم و گویم از انکشاف حقیقۃ مرتبہ سوادِ اعظم ہویدا می شود
و از ینجاست کہ محبوبیۃ محمدیۃ بر محبوبیۃ احمدیۃ و محبوبیۃ انتزاعیات وجودی بر محبوبیۃ انتزاعیات
عدمی مخصوصۂ محمدیۃ فضلی دارد درحدِ اعتبارات ہا ۔ و تفضیلات در فرق نسب اعتبارات
نا متناہی است تقیید بیان نپذیرد و اگر خواست او تعالی است بوقتی اجمالی از فرق نسب
می نویسد ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ نُوْرِکَ وَعَلٰی اَنْوَارِہٖ کَمَا تُحِبُّہٗ وَتَرْضَاہُ وَشَفِّعْہُ فِیْنَا وَتَرَحَّمْنَا بِہٖ

ترجمہ پس حد اضافت مین محدود ہوگا بضرورت صلہ ۔ بخلاف مبالغہ کے کہ اپنی حدمین غیر کا محتاج افادت معنی مین نہین ہوتا ہے عدم اقتضائی اضافت یعنی اضافت کی خواہش نہونیکے سبب پس یہ محدود نہوگا ۔ پس مبالغہ کا فضل تفضیل سے ظاہر ہے اور کمال بھی ظاہر ہے اسکے مظہر ہونے اور معرفت کے مقصود ہونیکے سبب جو محمد ہونیکے اعتبار سے ہے ۔ اور معرفت کمال کے حصر مین عجز بھی ظاہر ہے جو احمد ہونیکے اعتبار سے ہے ۔ اور عنصری وجود روح سے منتزع ہے تضمنی انتزاع کے طور پر روح کے عوض مسلوبات مین ۔ معلوم ہو کہ محبوبیت محمدی کے لئے اعتبارات ہین ابتدائی انتزاعیات عدمی مخصوصہ محمدیہ سے لیکر انتزاعیات وجودی کی انتہا تک ابتدائی ربوبیت سے استغنا تک مع ان دونون کے اعتبار ونکے دونون کی حدین یعنی ربوبیۃ و استغنا کی ۔ اور یہ سب اعتبارات مع انکی نسبتون کے فرق کے داخل محبوبیت ہین ۔ اور یہ جو کچھ مین نے کہا اور کہہ رہا ہون حقیقت مرتبہ سواد اعظم کے منکشف ہونیسے ہویدا و ظاہر ہوتا ہے ۔ اور یہین سے ہے کہ محبوبیۃ محمدیہ محبوبیت احمدیہ پر اور محبوبیت انتزاعیات وجودی محبوبیت انتزاعیات عدمی مخصوصۂ محمدیہ پر اپنے اعتبارات کی حدمین ایک فضل رکھتی ہے ۔ اور اعتبارات کی نسبتون کے فرق مین بیحد تفضیلین ہین کہ تقیید بیان کو نہین قبول کرتین یعنی قید بیان مین نہین آسکتی ہین ۔ اور اگر مرضی خدائے تعالی ہے تو کسی وقت مین کچھ اجمال نسبتون کے فرق کی نسبت عنقریب لکھا جاتا ہے چنانچہ یہ موجودہ حسب ذیل ہے ۔ اللھم صل وسلم علی محمد النبی نورک وعلی انوارہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہ یعنی خدایا درود سلام بھیج اوپر اس نبی محمد کے کہ تیرا نور ہے ۔ اور اوسکے انوار پر جیسا تو اوسکو چاہتا ہے اور تو اوس سے راضی ہے ۔ اور شفیع کر اوسکو ہم مین اور رحم کر ہمپر اسکے طفیل ۔

# تتمہ موعودہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا و مصلیًا و مسلمًا - قال صلعم اللہ جمیلٌ و یحب الجمال - بدانکہ وصف جمال معمم الاضافۃ است بعدم ذکر تخصیص اضافۃ واجبہ الی ما بہ القیام پس متوسع المعنی است باضافۃ سوئے قدیم و حادث متضمن بالموجودات و ملتزمش متضمن بالمسلوبات نیز و اگر نمی پزیری بینم چہ می گوئی پس تفاوت محبۃ بر قدر کیفیۃ جمال است کہ موضح می شود بتوفیقہ تعالی بدانکہ محبوبیت ذات و صفات خود بمحبت ذات و صفات خود است ازینجا است کہ محب نخواہد غیر محبوب را و نباشد میان محب و محبوب مگر محبۃ ازانجا کہ بمقصو گشت کنت کنزًا مخفیًا فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق ۱ش گفت ابن تیمیہ ندانستہ شد برائے این سند صحیح نہ ضعیف و تبع کردش زرکشی و عسقلانی لکن معنیش صحیح است

## تتمہ موعودہ یعنی وہ اجمالی تتمہ جسکا وعدہ ہوچکا ہے یہہ ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا و مصلیًا و مسلمًا - قال صلعم اللہ الجمیل و یحب الجمال یعنی فرمایا حضور صلعم نے کہ اللہ صاحب جمال ہے کہ اوسکو حسن و جمال لازمی ہے اور دوست رکھتا ہے حسن و جمال کو معلوم ہو کہ وصف جمال اضافت مین معمم ہے یعنی یہ وصف نسبت مین عام ہے بسبب ذکر نہونے تخصیص اضافت کے حالانکہ اضافت کا خاص کرنا اوس چیز کی طرف جسکے ساتھہ اوسکو قیام ہے واجب ضروری ہے - پس یہ وصف قدیم کی طرف اور حادث کی طرف جو موجودات کو متضمن ہے اور اوس موجودات کے ملتزم کی طرف بہی جو مسلوبات کو متضمن ہے نسبت کئے جانیکے سبب معنی مین متوسع ہے - اور اگر تو یہ نہ قبول کریگا تو پہر دیکہنا ہے کہ تو کیا کہیگا - پس محبت کا تفاوت حسن و جمال کی کیفیت کے اندازہ پر ہے کہ خدائے تعالی کی توفیق سے ظاہر کیا جاتا ہے - معلوم ہو کہ اپنی ذات و صفات کا محبوب ہونا اپنی ذات و صفات کی محبت کے سبب ہے - یہین سے یہ بات ہے کہ محب غیر محبوب کو نہین چاہتا ہے - اور محب اور محبوب کے درمیان نہین ہوتی ہے مگر محبت کیونکہ اسی مقصود پر یہ حدیث شریف ہے کنت کنزًا مخفیًا فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق کی یعنی مین ایک خزانہ پوشیدہ تہا پہر مین نے اپنا پہچانا جانا دوست رکہا تو مینے مخلوق کو پیدا کیا - اس حدیث کی نسبت ابن تیمیہ کا بیان ہے کہ اسکی سند نہ صحیح معلوم ہوئی نہ ضعیف اور اسکی پیروی کی زرکشی اور عسقلانی نے لیکن اس حدیث کے معنی صحیح ہین -

بیان تفسیر حدیث شریف اللہ جمیل و یحب الجمال ۱۲

بیان تفسیر حدیث شریف کنت کنزًا مخفیًا الخ ۱۲



کہ مستفاد است از قولہ تعالی وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ای لیعرفونی کما فسرہ ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما ہمچنین گفت ملا علی القاری انتہی گفت آنکہ ہدایت میکند مرا کہ سزاوار نیست کہ برآوردہ شود حتمًا از حدیث نبی صلعم ازانکہ مقرر شدہ است عدم حصر حدیث نبی صلعم پس عدم حصول روایتش برائے بعض بیرون نمیکند آنرا حتمًا از حدیث نبی صلعم و گفت کہ عبودیۃ تبع ظلیۃ است بصفات ذی ظل و محققش خود نبودن است پس متضمن باشد معرفۃ و محبۃ و غیرہما را ام شعر اینکہ ازین خلقت بر مقتضائے محبوبیۃ خود و محبیۃ بخود خود معروفست و بخود عارف بدلالۃ صیغہ مجہول بہ لطافت

ترجمہ جو خدائے برتر کے اس قول سے مستفاد یعنی حاصل ہوتے ہین کہ سورہ ذاریات کے آخر مین ہے وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون یعنی اور نہین پیدا کیا مینے جن و انس کو مگر پیدا کیا تاکہ میری عبادت کرین یعنی تاکہ مجہکو پہچانین جیساکہ اوسکو حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہما نے تفسیر کیا کہ یہان عبادت کی تفسیر معرفت فرمائی - ایسا ہی ملا علی قاری صاحب نے کہا ہے - تمام ہوا - وہ جو میرا رہنما ہے اوسنے کہا کہ ہرگز زیبا و لائق نہین ہے کہ حدیث مذکورہ حدیث نبی صلعم سے بالکل نکال ڈالی جاوے یعنی شامل حدیث نہ سمجہی جاوے کیونکہ عدم حصر یعنی حصر نہونا حدیث نبی صلعم کا ٹہر چکا ہے - پس بعض کیلیئے اوسکی روایت کا حاصل نہونا اوسکو مرتبہ حدیث نبی صلعم سے ہرگز باہر نہین کرتا ہے - اور کہا کہ عبودیت یعنی بندگی تبع ظلیت ہے یعنی پیروی ظل ہونیکی ذی ظل کی صفات کے ساتہہ - اور محقق عبودیۃ خود نبودن یعنی خود نہونا ہے پس عبودیت معرفت اور محبت وغیرہما کو متضمن ہوگی غرض مقصود حدیث مشعر یعنی آگاہ کرنیوالا ہے اسکا کہ اس خلقت و پیدایش سے جو اپنے محبوب ہونے اور اپنے ساتہہ محب ہونیکی خواہش پر ہے خود ہی معروف اور خود خود کا عارف ہے - صیغہ مجہول ان اعرف کی دلالت سے توسع فاعل اور تقیید مفعول کی لطافت کے ساتہہ کہ استفادہ ہے توسع معرفت صفاتی پر دلالت لغت سے بہ نسبت علم کے لغت معرفت خاص کردینے کے سبب - مطلب یہ کہ مقصود حدیث سے اس امر کیطرف آگہی ہو رہی ہے کہ خلق مخلوق بر تقاضائی محبوبیت اور اپنی محبیت کے ہے جسپر فخلقت الخلق یعنی مینے مخلوق کو پیدا کیا الفاظ حدیث دلالت کرتے ہین پس باعتبار محبوبیت آپ ہی معروف ہے یعنی خود کا پہچانتا مقصود ہے اور باعتبار محبیت خود ہی خود کا عارف ہے یعنی آپ ہی اپنا پہچاننے والا ہے جسپر الفاظ حدیث احببت ان اعرف سے یعنی مجہکو میری معرفت محبوب ہے دلالت ہو رہی ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ خود ہی محبوب معروف ہے یعنی خود کو اپنی ہی محبوبیت کی معرفت کی خواہش ہے اور خود ہی

توسع فاعل وتقیید مفعول باستفادہ توسع معرفت صفاتی بدلالۃ لغت تخصیص معرفت
از علم فاللہ سبحانہ فی نفسہ محمد وبنفسہ احمد محمد صلعم فی نفسہ محمد وبنفسہ احمد فحصلت الدلالۃ
بربط الفعل بینہما بمعرفتہما ودرین مقصود نظر غائر از محکمات است مبادا کہ زیغ
نظر از محل معرفت در متشابہات افتد خلاصۂ آفرینش جز انسان کہ ماخوذ است از انس
کہ بفکر ورد مند مرتبہ صحوحب است بحکم شبہ مصنوع از صانع چنانکہ فرمود صلعم خلق اللہ
الانسان علیٰ صورتہ نتوانند شد وفی المشکوٰۃ خلق اللہ آدم علیٰ صورتہ باید دانست کہ
این حدیثین متفاوت بمعنی ہستند بلفظ انسان وآدم کہ عارف حقائق داند وگفتہ شد
کہ رجوع ضمیر در صورتہ بسوئے اللہ است وحاصلش علیٰ صفاتہ است
واین حق است

**ترجمہ** کہ مفعول متکلم مقید اور فاعل مجہول متوسع ثابت ہوکر لغت معرفت کی تخصیص کی دلالت سے بمقابلہ لغت علم کے معرفت صفاتی کے توسع کا فائدہ حاصل ہو تاکہ خلق مخلوق ہوکر معرفت صفات حاصل ہو لہذا مفعول معروف مقید کرکے تقیید ذات فرمایا کہ وہی اصل محبوب ہے۔ اور فاعل عارف مجہول ذکر کرکے توسع محب ارشاد کیا تا توسع صفات کے عرفان مین عارفیت کا توسع حاصل رہے لہذا بمقابلہ علم لغت معرفت کی تخصیص کیگئی کیونکہ علم صفت متوسعہ ہی جس سے کہ معلومات جامعہ ومانعہ جانے جاتے ہین۔ اور معرفت اوسی صفت علم کا کسی معلوم کیلئے خاص کرنا ہے پس گو ذات باری کو جمیع معلومات جامعہ ومانعہ بنفسہ کا علم بذاتہ وبا وصافہ حاضر ہے لیکن باعتبار تعدد صفات اوس علم کا ہر صفت کے ساتھہ مختص کرنا ہی منظور نظر ہے لہذا بمقابلہ لغت علم لغت معرفت کی تخصیص کیگئی تا خلق مخلوق مین معرفت صفات کیلئے عارف کا توسع رہے پس عارف مجہول غیر مقید متوسع ہے پس اللہ سبحانہ فی نفسہ محمد ہے یعنی اپنے نفس مین بڑا ہی سراہا گیا ہے اور بنفسہ احمد ہے یعنی اپنے ہی نفس سے اپنے آپ کا بڑا تعریف کرنیوالا ہے پہر محمد صلعم فی نفسہ محمد ہین یعنی اپنے نفس مین بڑی ہی تعریف کئے گئے ہین۔ اور بنفسہ احمد ہین یعنی اپنے ہی نفس کو اپنے آپکے بڑی تعریف کرنیوالے ہین۔ پس ربط فعل جو دونوکے درمیان ہی اس سے دلالت دونوکے درمیان دونون کی معرفت پر حاصل ہوگئی۔ اور اس مقصود مین نظر غائر محکمات سی ہے یعنی نظر کا غائر اور غور وفکر کرنیوالا ہونا محکمات ضروریات سے مانا گیا ہی تاکہ ایسا نہو کہ کجی نظر کے سبب محل معرفت سے متشابہات مین جا پڑے۔ خلاصۂ آفرینش سوائے انسان کے نہین ہوسکتا جو انس سے ماخوذ ہی اور یہ انس فکر دردمند مین مرتبہ صحو حب ہے موافق حکم شبہ مصنوع کے جو صانع سے حاصل ہوئی ہی جیسا کہ فرمایا حضور صلعم نے خلق اللہ الانسان علیٰ صورتہ یعنی خدانے انسان کو اپنی صورت پر پیدا کیا۔ اور مشکوٰۃ مین یہ حدیث یون ہی خلق اللہ آدم علیٰ صورتہ یعنی خدانے آدم کو اپنی صورت پر پیدا کیا سمجہنا چاہئے کہ یہ دونون حدیثین معنی مین متفاوت ہین باعتبار لفظ انسان اور آدم کے کہ عارف حقایق اس تفاوت کو جانتا ہی۔ اور کہا گیا کہ صورتہ مین ضمیر کا رجوع لفظ اللہ کی طرف ہی جسکا حاصل علیٰ صفاتہ ہے



وگفتہ شد بسوئے انسان وآدم است وحاصلش کمافی علمہ است واین مہمل است
ازانکہ مشبہ ومشبہ بہ واحد است پس محبیۃ ومحبوبیۃ حسب تفاوت درجات مناشی
موجود التزامی متضمنہ مسلوبات وموجود تضمنی متضمنہ موجودات لازم حقیقتش
باشد **لش** بدانکہ انسان ماخوذ است از انس کہ صفۃ اللہ است برائی ذات او
تعالیٰ پس انسان معینی است چنانکہ ظل است از موجودات واجبہ تضمناً وآن مومن
است پس انسان مومن افضل است بغلبہ اش در موجودات از غیرش ازینجا است
لقد کرمنا بنی آدم بہ ثبوت باولویۃ کرامۃ حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام وچنانکہ
ظل است از موجودات واجبہ التزاماً واز مسلوبات واجبہ تضمناً وآن کافر است پس
انسان کافر اضل است بغلبہ اش در مسلوبات از انعام ازینجا است اولٰئک کالانعام
بل ہم اضل پس تعلق معرفۃ بہر دو است برائے معرفۃ اللہ تعالیٰ بصفات ثبوتیہ و
سلبیہ بدلالۃ وجود تضمنی والتزامی چنانکہ واقع شد

**ترجمہ** اور کہا گیا کہ رجوع ضمیر کا انسان وآدم کی طرف ہے جسکا حاصل کمافی علمہ ہے یعنی جیسا کہ اوسکے علم مین ہے اور یہ مہمل ہے اسلئے کہ مشبہ اور مشبہ بہ واحد ہے۔ کیونکہ تشبیہ نسبت مین ثابت ہوا کرتی ہے نہ حقیقت مین اسلئے کہ وجہ تشبیہ وصف ہے کہ اپنی حقیقت کا مانع ہے پس تشبیہ حقیقت کے ساتھہ ممتنع ہے اور صورت مذکورہ مین تشبیہ بحقیقت واقع ہوتی ہے لہذا ممتنع اور حقیقت واحدہ مین مہمل ہے پس محبیۃ اور محبوبیۃ موافق تفاوت درجون کے مناشی یعنی محلہائے نشو اور منشا ہین موجود التزامی کے جو متضمن مسلوبات کو ہے اور موجود تضمنی کے جو متضمن موجودات کو ہے کہ لازم ہو رہے ہین ان ہر دو موجود کی حقیقت کو۔ چنانچہ معلوم ہو کہ انسان ماخوذ ہے انس سے جو صفت ہے خدائے تعالیٰ کی ذات خدائے تعالیٰ کے لئے۔ پس انسان ایک معین ہے ایسا جو ظل ہے ازراہ تضمن موجودات واجبہ کا۔ اور یہ معین جو ظل تضمنی موجودات واجبہ ہے مومن ہے۔ پس انسان مومن اپنے غلبہ کے سبب افضل ہے موجودات مین اپنے غیر سے کہ یہین سے یہ آیہ ہے جو سورۂ بنی اسرائیل رکوع سات مین ہی لقد کرمنا بنی آدم یعنی البتہ ہمنے مکرم کردیا ہے بنی آدم کو بسبب ثابت ہونے نسبت اولویت کرامت یعنی بزرگی کے حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام۔ اور انسان ایک معین ایسا ہی جو ظل ہی بطور التزام کے موجودات واجبکا اور ظل ہے ازراہ تضمن مسلوبات واجبہ سے۔ اور یہ معین انسان کافر ہے پس انسان کافر اپنے غلبہ کے سبب مسلوبات مین انعام یعنی چوپایون سے گمراہ تر ہی۔ یہین سے ہے یہ آیہ جو سورۂ اعراف رکوع بائیس مین ہے اولٰئک کالانعام بل ہم اضل یعنی وے مثل چوپایون کے ہین بلکہ وے گمراہ تر ہین۔ پس معرفت کا تعلق دونون کیساتھہ ہی معرفت خدائے تعالیٰ کیلئے

اَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ توسع فاعل ومعرفة بصفاتِ ثبوتیه وسلبیه م واختیار کرده شد لفظ صورت که عبارت است از مرتبهٔ تشبیه بنا بر استجماع مرتبهٔ تنزیه را پس صورت انسانیه تا عالمِ مثال منتهی باشد و تساقط کیفیة صورتِ ذی ظل بتعارض کیفیة صورت ظل۔ و از ینجاست لَقَدْ کَرَّمْنَا بَنِیْ آدَمَ به ثبوت باولویة کرامة حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیه الصلوٰة والسلام و از ینجا است اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ فَاَبَیْنَ اَنْ یَّحْمِلْنَهَا وَاَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ اِنَّهٗ کَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا لِّیُعَذِّبَ اللّٰهُ الْمُنَافِقِیْنَ وَالْمُنَافِقَاتِ وَالْمُشْرِکِیْنَ وَالْمُشْرِکَاتِ وَیَتُوْبَ اللّٰهُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَکَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا

ترجمہ حَبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ یعنی مینے اپنے پہچانے جانیکو دوست رکھا تو مینے خلق کو پیدا کیا۔ بنا بر توسع فاعل کے اور بسبب معرفت کے صفات ثبوتیہ اور سلبیہ سے جیسا توسع فاعل کا صفات کی نسبت مذکور ہوچکا ہے۔ اور حدیث تشبیہ خلق الانسان مین لفظ صورت اختیار کیا گیا جس سے مرتبۂ تشبیہ مراد ہے کیونکہ یہ مرتبہ بسبب اپنے استجماع کے مرتبہ تنزیہہ کا جامع ہے۔ پس صورتِ انسانیہ عالمِ مثال تک منتہی و ختم ہوتی ہے۔ اور بسبب متعارض ہونے کیفیت صورت ظل کے کیفیت صورت ذی ظل کا تساقط ہوتا ہے۔ اور یہین سے یہ آیت لقد کرمنا بنی ادم ثبوت مین ہے اولویت کرامت حضرت آدم علی نبینا وعلیہ الصلوٰة والسلام کی نسبت مین اور یہین سے ہے یہ آیت کہ سورۂ احزاب کے آخر مین ہے اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ عَلَی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَالْجِبَالِ فَاَبَیْنَ اَنْ یَّحْمِلْنَهَا وَاَشْفَقْنَ مِنْهَا وَحَمَلَهَا الْاِنْسَانُ اِنَّهٗ کَانَ ظَلُوْمًا جَهُوْلًا لِّیُعَذِّبَ اللّٰهُ الْمُنَافِقِیْنَ وَالْمُنَافِقَاتِ وَالْمُشْرِکِیْنَ وَالْمُشْرِکَاتِ وَیَتُوْبَ اللّٰهُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَکَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا یعنی ہمنے یہ امانت تمامہ آسمانون اور آسمان والون اور زمین اور زمین والون اور پہاڑون اور پہاڑ والون پر پیش کی یعنی ظاہر کی ازمایش کے لئے ان امانتون کے قبول کرنے پر تو اون کے اوٹھانیسے یعنی قبول کرنیسے انکار کیا اور اوس سے سب ڈر گئے اون کے نہ پہچاننے اور اوس سے اجنبی ہونیکے سبب اور انسان نے اوسکو اٹھا لیا یعنی قبول کرلیا۔ البتہ وہ بڑا ہی ظلم کرنیوالا اور بڑا ہی نادان ہے۔ اور یہ اظہار امانت بغرض اتمام حجت اس بنا پہ ہے تاکہ خدائے برتر منافقونکو خواہ مرد ہون یا عورتین اور مشرکونکو کہ مرد ہون یا عورتین عذاب کرے اون کے کفر و شرک کے اختیار کرنے اور اون کے امانت کو قبول کرکے تبدیل کرنیکے سبب اور تاکہ خدائے برتر مومن مردون اور عورتون پر رجوع کرے مغفرت اور رحمت کے ساتھ کہ خدائے سبحانہ غفور و رحیم ہے۔



باید دانست امانة بدلالة الف ولام استغراق بر انواع یا عهد ذهنی بر تعیین معرفة توحید الله تعالیٰ و معبودیة او است تعالیٰ و محبة و عبودیة برائے او است تعالیٰ والانسان هم بدلالة الف ولام استغراق بر انواع عام است از منافقان و مشرکان و مومنان پس ظلوم وجهول که وصفِ انسان است نیز حسب تخالف کیفیة انسان متخالف معنی است پس ظلوم وجهول نسبة بمنافقان و مشرکان بمعنی آنکه ظلم کفر و شرک بر خود کرده و جاهل از کیفیة شرافت امانتها و اهانتِ عذابها و نسبة بمومنانِ عاصیان آنکه ظلم بر خود کرده بعصیان و غافل از شرف بجا آوری حق اجابة امانة و عذاب نافرمانی و نسبة با نبیاء و اولیاء تابعان سنة انبیاء علیٰ نبینا و علیهم الصلوٰة والسلام آنکه ظلم بر نفس خود کرده بمشقة مجاهدات در بجا آوری حق اجابت امانة یا عارف بمرتبهٔ ظلمة رسیده از جهل کیفیة و کنه ذات الله تعالیٰ و حکمة در امانتها

ش

ترجمہ سمجھنا چاہئے کہ آیت مذکورہ مین لفظ امانت پر یا الف ولام استغراق کا ہے جس سے دلالت ہوتی ہے تمام انواع امانت پر کہ اونکو اپنے مین مستغرق کئے ہوئے ہے۔ یا الف ولام عہد ذہنی کا جس سے دلالت ہے تعیین پر تاکہ امانت معین ہو۔ یہ امانت خدائے برتر کی معرفتِ توحید اور اوسکی معبودیت ہے اور محبت اور عبودیت اوسی خدائے برتر کے لئے ہے۔ اور لفظ انسان بہی اپنے الف ولام استغراق کی دلالت سے عام انواع انسان کو مستغرق کئے ہوئے ہے خواہ وہ منافق ہون یا مشرک ہون یا مومن سبکو شامل ہے۔ پہر الفاظ ظلوم اور جہول بہی کہ یہ انسان کے وصف ہین کیفیت انسان کے متخالف ہونیکے موافق اپنے معنی مین متخالف ہین۔ پس ظلوم وجہول کے معنی منافقون اور مشرکون کی نسبت کر یہ ہین کہ ظلم کفر و شرک کا خود پر کیا پس ظالم اپنے آپ پر ہوئے اور جاہل ہین کیفیت سے امانتون کی شرافت کے اور جاہل ہین عذابون کی اہانت کے سبب اور گنہگار مومنون کی نسبت کر یہہ معنی ہین کہ بسبب عصیان خود پر ظلم کیا۔ اور غافل ہین شرف سے اجابت امانت کے حق کی بجا آوری کے اور غافل ہین نافرمانی کے عذاب سے اور نسبت کر انبیاء سے اور اولیائے سے جو انبیاء کی سنت کے تابع ہین ہماری نبی پر اور اونپر درود و سلام ہوجیو یہ معنی ہوئے کہ اجابت امانت کے حق کے ادا کرنے مین مشقت مجاہدات کے سبب اونہون نے اپنے نفس پر ظلم کیا۔ یا عارف مرتبۂ ظلمت مین پہونچگیا ذات خدائے تعالیٰ کی کیفیت اور کنہ یعنی حقیقت کے جہل کے سبب اور امانتون مین حکمت نہ معلوم ہونیکے سبب

تفصیل این اجمال با استدلال و ایراد در ذکر کیفیۃ تفسیر کریمہ انا عرضنا الامانۃ الخ تواں یافت م چنانکہ نظم شریف لیعذب اللہ الخ ویتوب اللہ الخ مشیر آنہمہ **ش** کہ در بیان امانۃ و انسان وظلوم وجہول گفتہ شدم است واز ہمہ فحوائے محبۃ است قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ الآیۃ بحکم اصالۃ رسول در مظہریۃ محبۃ مکملہ مستلزم محبوبیۃ ہم و تقدم موجودات بر مسلوبات **ش** ازینجا است کہ تاخر یغفر لکم ذنوبکم بر تاخر مسلوبات است م ویحبھم ویحبونہ ازینجا است پس مقصود فاتبعونی اتباع در محبۃ ذات وصفات اللہ تعالیٰ است کہ لازم کند محبوبیۃ متبع را و این کریمہ دال است بر افضلیۃ محمد رسول اللہ تعالیٰ صلعم و توابعش صلعم بخصوصیۃ محبوبیۃ و مغفرت جمیع ذنوب **ش** بدلالۃ جمع کثرت و مفعولیۃ بی روابط مؤثرہ م موعودہ در اتباعش صلعم پس ثبوت محبوبیۃ حضرت صلعم با ولویۃ است **ش** چنانکہ از لقد کرمنا بنی آدم اولویۃ کرامۃ حضرت آدم علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام م بخلاف دیگر انبیاء علیٰ نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

**ترجمہ** تفصیل اس اجمال کی مع استدلال اور ایراد کے ذکر کیفیت تفسیر کریمہ انا عرضنا الامانۃ الخ مین مل سکتی ہے جیسا کہ نظم شریف لیعذب اللہ الخ اور یتوب اللہ الخ اون تمام کی طرف جو امانت اور انسان اور ظلوم اور جہول کے بیان مین کہا گیا اشارہ کر رہی ہے - اور جملہ مضمون محبت سے یہ آیت کریمہ ہے - قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ الآیہ کہ سورہ آل عمران رکوع چہار مین ہے - یعنی ای میرے حبیب آپ کہدیجئے کہ اگر تمکو محبت خدا مطلوب ہے تو میری پیروی کرو خدا تمکو محبوب کریگا - یہان حکم فاتبعونی یعنی پیروی کرنیکا بحکم اصالت رسول ہے اوسکے مظہر ہونیمین اس بناپر کہ یہ اصل ہے ایسی محبت کے مظہر ہونیمین جو پوری کمال کو پہونچی ہوئی ہے کہ وہ مستلزم ہے ایسی محبوبیت کو جو پوری انجام کو پہونچی ہوئی ہے - اور یہ حکم اس بناپر ہے کہ موجودات کو مسلوبات پر تقدم ہے چنانچہ یہین سے ہے کہ متاخر ہونا یغفر لکم ذنوبکم کا کریمہ مذکورہ مین - یعنی بخشدیگا خاص تمہارے لئے تمہارے سب گناہ مسلوبات کے متاخر ہونیکی بناپر ہے - اور مضمون کریمہ یحبھم ویحبونہ کہ سورہ مائدہ کے رکوع ہشتم مین ہے - یعنی خدائے برتر اونسے محبت رکھتا ہے اور وہ خداسے محبت کرتے ہین - یہین سے ہے یعنی تقدم موجودات کی بناپر ہے پس مقصود فاتبعونی کا اتباع یعنی پیروی کرنا ہے ذات وصفات خدائے تعالیٰ کی محبت کی وجہ مین اوسکے حبیب مکرم مظہر اتم نبی الانبیاء صلعم کی کہ یہ اتباع متبع یعنی پیروی کرنیوالے کیلئے محبوبیت کو لازم کردیتا ہے - اور یہ آیت کریمہ محمد رسول خدائے تعالیٰ صلعم اور آپکے پیرو کے قرآن کے افضل ہونے پر دال ہے بسبب اونکی محبوبیت کے خاص ہونے اور اون کے تمام گناہوں موعودہ کے مغفرت کے کہ حضور صلعم کی پیروی مین جنکی مغفرت کا وعدہ کیا گیا ہے جسپر دلالت ہو رہی ہے لفظ ذنوب کے



**ش** کہ اتباع شان موعود محبوبیۃ نیست البتہ موعود مغفرت است چنانکہ در قرآن مجید است اتبعونی یغفر لکم من ذنوبکم بربط من تبعیضیہ م و نیز ہدایت است بر ابتغاء محبۃ ذات وصفات رسول اللہ تعالیٰ صلعم چہ اتباع مقتضی محبۃ متبع است بنابر دلالۃ مقصود طلبیا و البتہ حصول مرتبہ مستجمعہ جمال مخصوصہ حقیقۃ محمدی صلعم مربوط بنماز عشاء است و تہجد و وتر مخصوصاً تابع او است و نوافل شبین نیز بخلاف صلوٰۃ مغرب کہ در ان حصول مرتبہ مستجمعہ انتزاعی از حقائق ثابتہ مخصوصہ حقیقۃ عیسوی است علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام و نفل اوابین تابع اوست۔

پس برکات نماز عشاء موجب زیادت و نزول برکات در نماز غیر خودش باشد و غیرش سبب ترقی و عروج سوئے حصول برکاتش و اصل درین معاملہ **ش** ترقی و عروج م نماز فجر است بخصوصیۃ حقیقۃ آدمی و این بسوئے حصول برکات نماز ظہر

**ترجمہ** کے اس آیت سے اولویت کے ساتھ ہے جیسا کہ آیت لقد کرمنا بنی آدم سے حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی کرامت کی اولویت کا ثبوت ہے - کیونکہ دیگر انبیاء کا اتباع موعود محبوبیت نہین ہے البتہ موعود مغفرت ہے جیسا کہ قرآن مجید مین ہے اتبعونی یغفر لکم من ذنوبکم یعنی میری پیروی کرو خدا تمہارے لئے بعض تمہارے گناہونکو بخشدیگا - اسمین وعدہ مغفرت ذنوب بربط من ہے جو حرف تبعیض ہے - اور یہی آیت مذکورہ جو محبوبیت پر دال ہے اوسمین ہدایت ہی ہے حضرت رسول خدائے تعالیٰ صلعم کی ذات وصفات کی محبت کے ابتغاء یعنی تلاش پر کیونکہ اتباع مقتضئ محبت ہے اوسکیلئے جسکی پیروی کیجاوے دلالت مقصود کی بناپر طلب ہونیکے لئے - اور البتہ مرتبہ مستجمعہ جمال کا حاصل ہونا کہ یہ مرتبہ مخصوص ہے حقیقت محمدی صلعم کو مربوط ہے عشاء کی نماز کے ساتھ اور تہجد اور وتر از روئے خصوصیت اوسکے تابع ہین - اور رات کی نفلین بہی - بخلاف نماز مغرب کے کہ اوسمین حصول ہے مرتبہ مستجمعہ انتزاعی کا حقائق ثابتہ سے کہ یہ مرتبہ مخصوص ہے حقیقت عیسوی کو ہمارے نبی پر اور اونپر درود وسلام ہو جیو - اور نفل اوابین تابع اوسکی ہین - پس نماز عشاء کی برکتین سبب بنجاتی ہین زیادتی کی اور نزول برکات کی اون نمازون مین جو اوسکی خود کی غیر ہین - اور یہ غیر نمازین نماز عشاء کی برکتون کے حاصل ہونیکی طرف ترقی اور عروج کی سبب ہین اور اصل اس معاملہ ترقی وعروج مین فجر کی نماز ہے بسبب خصوصیت حقیقت آدمی کے - اور یہ نماز فجر نماز ظہر کی برکات حاصل ہونیکی طرف ترقی وعروج کا سبب ہے -

واین بخصوصیت حقیقۃ ابراہیمی بسوئے حصول برکات نماز عصر واین بخصوصیت
حقیقۃ موسوی بسوئے حصول برکات نماز مغرب وآین بسوے حصول برکات
نماز عشا رصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی نَبِیِّنَا وَعَلٰی اِخْوَانِہٖ مِنَ الْاَنْبِیَاءِ قِیْلَ لِرسول اللہ صلعم
متیٰ اکون مومناً صادقاً قال اذا احببت اللہ فقیل متیٰ احب اللہ قال اذا احببت
رسولہ فقیل متی احب رسولہ قال اذا اتبعت طریقتہ واستعملت بسنتہ واحببت
بحبتہ وابغضت ببغضہ ووالیت بولایتہ وعادیت بعداوتہ ویتفاوت الناس فی الایمان
علیٰ قدر تفاوتہم فی محبتی ویتفاوتون فی الکفر علیٰ قدر تفاوتہم فی بغضی الا لا ایمان لمن
لا محبۃ لہ الا لا ایمان لمن لا محبۃ لہ الا لا ایمان لمن لا محبۃ لہ الحدیث
ازینجا است حقیقۃ ایمان محبۃ است کہ لازم علم است
نہ علم مجرد کہ لازم محبۃ نیست

ش

ترجمہ پھر یہ نماز ظہر بسبب خصوصیت حقیقت ابراہیمی کے نماز عصر کی برکات حاصل ہونیکی طرف ترقی
وعروج کا سبب ہے - پھر یہ نماز عصر بسبب خصوصیت حقیقت موسوی کے نماز مغرب کی برکات حاصل
ہونیکی طرف ترقی وعروج کا سبب ہے - پھر یہ نماز مغرب نماز عشا کی برکات حاصل ہونیکی جانب ترقی
وعروج کا سبب ہے - رحمت خدائے برتر ہوجیو ہمارے نبی پر اور آپ کے بھائیون پر کہ انبیاء ہین -
کہا گیا خدمت مین رسول اللہ صلعم کے کہ کب مین سچا مومن ہونگا - فرمایا جب تو خدا کو دوست رکھے گا تو
عرض کیا گیا کہ مین خدا کو کب دوست رکھونگا - فرمایا جب تو اوسکے رسول کو دوست رکھے گا - تو عرض کیا گیا
کہ مین اوسکے رسول کو کب دوست رکھونگا - ارشاد ہوا جب اوسکے طریقہ کی پیروی کریگا اور اوسکی سنت کیموافق
عمل کریگا - اور اوسکی محبت کیوجہ مین محبت کریگا - اور اوسکے کینہ کیوجہ مین کینہ کرے گا - اور اوسکی ولا
کیوجہ مین ولا کرے گا - اور اوسکی عداوت کیوجہ مین عداوت کرے گا - اور آدمی ایمان مین متفاوت
ہوتے ہین میری محبت مین اون کے تفاوت کے اندازہ ومقدار پر - اور کفر مین متفاوت ہوتے میری بغض
مین اون کے تفاوت کے مقدار پر خبردار ہو کہ اوس شخص کو ایمان نہین جسکو محبت نہین - آگاہ ہو اوسکیلئے
ایمان نہین ہے جسکے لئے محبت نہین ہے - خیال رکھو اوسکو ایمان نہین ہوتا ہے جسکو محبت نہین
ہوتی ہے - آخر حدیث تک - یہین سے معلوم ہوا کہ ایمان کی حقیقت محبت ہے کہ علم کو لازم ہے نہ علم
مجرد حقیقت ایمان ہے کیونکہ علم مجرد محبت کو لازم نہین ہے -



تواند شد کہ علم بالعداوت باشد ونیز تواند شد کہ نہ بمحبت باشد ونہ بعداوت
پس شرطور ایمان وکفر محبت وعداوت لازم العلم است نہ علم وجہل مجرد ونیچنان
است کہ لاریب شاہ روم باچنین اقتدار است ولیکن ہندیان را با وچہ سروکار
ہم لکن استقامۃ ایمان بر صحۃ علم مجرد وتسلیم بذاتہ وصفاتہ سبحانہ معناً مجازیاً وتسہیلاً
للعوام است وبر صحۃ محبۃ معناً حقیقیاً وتکمیلاً للخواص وربط میان مجاز وحقیقۃ لزوم علم
بمحبۃ است ازانجا کہ محبۃ اصل ہمہ مقاصد است صد حیلۂ وصول بجامی آرد کنت
کنزاً الخ ازینجا است محبۃ سبب امید وبیم است اَلْاِیْمَانُ بَیْنَ الْخَوْفِ وَالرَّجَاءِ ازینجا است
آری **شعر** محبت است کہ دل را نمیدہد آرام ✤ وگرنہ کیست کہ آسودگی نمیخواہد ✤
پس بدانکہ محبتی است موجود التزامی بموجودات متضمنۂ مسلوبات پس مخصوصۂ
محمدی است صلعم کہ شائبہ از حقیقۃ محبت متضمنۂ موجودات دارد یا غیر مخصوصہ کہ
فارغ از انست العیاذ باللہ تعالیٰ منہا -

ترجمہ ممکن ہے کہ علم عداوت کی بنا پر ہووے - اور یہہ بہی ہوسکتا ہے کہ نہ محبت کی بنا پر ہووے اور
نہ عداوت کی بنا پر - پس شرط ایمان وکفر مین محبت وعداوت لازم العلم ہے نہ مجرد علم وجہل - نہ ایسی
بات ہے کہ بیشک شاہ روم ہے جسکا ایسا کچھ اقتدار ہے ولیکن ہندیون کو اوس سے کیا سروکار -
لیکن ایمان کا مستقیم ہونا یعنی ٹہرجانا علم مجرد کی صحت اور خدائے سبحانہ کی ذات وصفات کے مان لینے پر
ہے از روئے معنیٔ مجازی اور آسان کردینے کے ہے عوام کیواسطے - اور صحت محبت پر ہے از روئے
معنے حقیقی اور پورا کرنیکے واسطے خواص کے - اور ربط درمیان مجاز وحقیقت کے علم کا محبت کے
ساتھہ لازم ہونا ہے - چونکہ محبت تمام مقاصد اور مرادات کی اصل ہے وصول کے لئے سَو حیلے پیدا
کرلیتی ہے کہ حدیث کنت کنزاً مخفیاً آخر یہین سے ہے - محبت امید وبیم کا سبب ہے
تو الایمان بین الخوف والرجاء بہی یہین سے ہے یعنی ایمان درمیان امید وبیم کے ہے
ہان اسی بناپر کسی کا شعر ہے **شعر** محبت است کہ دل را نمیدہد آرام ✤ وگرنہ کیست کہ آسودگی نمیخواہد ✤
**ترجمہ** محبت مین کہان ہے دل کو آرام ✤ نہین تو کون ہے چاہے نہ آرام ✤ پہر معلوم ہو کہ ایک قسم محبت کی ایسے موجود
کے ساتھہ ہے جو التزام پائے ہوئے ہے اون موجودات کے ساتھہ جو متضمن ہین مسلوبات کو پس یہ
محبت موجود التزامی کی یا مخصوصۂ محمدی صلعم کہ حقیقت محبت کا ایک شائبہ رکھتی ہے اوس حقیقت
محبت سے جو موجودات کو متضمن ہے - یا غیر مخصوصہ ہے یعنی آپکو مخصوص نہین ہے بلکہ آپ اوس سے فارغ ہین خدائے تعالیٰ اوس سے پناہ [illegible]

وَاَرَأیتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰہَہٗ ھَوٰہُ کہ از حقیقۃ این نوعین است ومحبتی است موجود تضمنی بموجودات حسب تفاوتِ درجات اعتبارات خمسہ متضمنۂ موجودات شرفنا اللہ تعالیٰ بہا ویُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗ ازین حقیقۃ است پس معصومہ است کہ انتفایش نتواند شد ومحفوظہ است کہ نفیش جائز ومعونہ است کہ بیشتر حال عروض انفقادش است پس نزول معصومہ تا محفوظہ ونزولش تا معونہ ونزولش تا مخصوصہ ونزولش تا غیر مخصوصہ العیاذ باللہ تعالیٰ میہاد تا آنکہ تواند رسید این اصول را بر فروعاتش عموماً دائر تواند یافت وباوصف اتحاد اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ بصفۃ جامعۂ انسانیہ باشتراک اسمی ووصفی بوجودِ التزامی وتضمنی تفرقۂ انسانیۃ را از یکدگر بصفۃ مانعہ بربنائی اصول مذکورہ تواند شناخت پس

ترجمہ اور یہ آیت کریمہ وَاَرَأیتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰہَہٗ ھَوٰہُ یعنی کیا تو نے اوس شخص کو دیکھا جسنے اپنی ہوا وخواہش اپنا معبود بنا رکھا ہے۔ محبت مذکورہ کی انہین دونون اقسام کی حقیقت ہے۔ اور ایک قسم محبت کی ایسے موجود کے ساتھ ہے جو متضمن ہے موجودات کو اوسکے اعتبارات خمسہ کے متفاوت درجون کے موافق ایسے اعتبارات خمسہ کہ موجودات کو متضمن ہون۔ خدائے برتر ہمکو اوس سے مشرف کرے۔ اور اس محبت کی حقیقت کی نسبت یہ کریمہ ہے سورۂ مائدہ آٹھوین رکوع مین یُحِبُّھُمْ وَیُحِبُّوْنَہٗ یعنی وہ اونکو دوست رکھتا ہے اور وے اوسکو دوست رکھتے ہین۔ پھر یہ محبت ایک نوع معصومہ ہے کہ اوسکا انتفا یعنی نفی ہونا نہین ہوسکتا یعنی مرتبۂ عصمت مین جو محبت ثابت ہے اوسکی نفی نہین ہوسکتی۔ اور دوم محفوظہ ہے کہ اوسکی نفی جائز ہے لہذا مرتبۂ محفوظیۃ ولایت مین نفی محبت جائز ہے۔ اور سوم معونہ ہے کہ زیادہ تر حال اوسکا عروض انفقاد ہے یعنی اوسمین فقدان محبت کا عارض ہوجانا زیادہ تر ہوتا ہے۔ پس یہ مرتبۂ معونت مومنین صالحین کیلیے ہے کہ فقدانِ محبت بمقابلۂ اثبات زیادہ تر عارض ہوتا ہے۔ پھر مرتبۂ معصومہ کا نزول محفوظہ تک اور مرتبۂ محفوظہ کا نزول معونہ تک اور مرتبۂ معونہ کا نزول مخصوصہ تک اور مرتبۂ مخصوصہ کا نزول غیر مخصوصہ تک العیاذ باللہ تعالیٰ یعنے خدا پناہ مین رکھے اس سے۔ اور جہانتک کہ پہونچ سکے ان اصول کو اون کے فروعات پر عموماً دائر پاسکیگا اور باوصف اتحاد اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ کے یعنی مین تم جیسا بشر ہون۔ صفت جامعہ انسانیہ مین اسمی اور وصفی اشتراک کے ساتھ وجود التزامی اور تضمنی کی بناپر تفرقۂ انسانیت کا ایک دوسرے سے بذریعہ صفت مانعہ کے اصول مذکورہ کی بناپر پہچان سکتے ہین۔ یعنی باوصف اتحاد بشریت کے کہ صفت جامعہ انسانیہ مین اسمی ووصفی اشتراک کا ہے اسی انسانیت کا باہمی تفرقہ بوجود التزامی اور تضمنی کی بناپر ہے اوسکی صفت مانعہ کے ذریعہ سے اصول مذکورہ کی بناپر شناخت ہوسکتا ہے انشاء اللہ تعالیٰ یعنی اگر مشیت ومرضی خدائے تعالے ہے۔



پس از تفرقۂ تعینات انسانیۃ تفرقۂ نسبۃ محبوبیۃ خود عیان است ان شاء اللہ تعالےٰ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ نَبِیِّ الرَّحْمَۃِ وَعَلٰی جَمَالِہٖ کَمَا تُحِبُّہٗ وَتَرْضَاہُ وَشَفِّعْہُ فِیْنَا وَتَرْحَمْنَا بِہٖ

## ذکر کیفیۃ احاطۂ علمِ آنحضرت کثیر العلم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نَحْمَدُہٗ اللّٰہَ وَنَسْتَعِیْنُہٗ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ واصحابہ واتباعہ اجمعین سخن در احاطۂ علم آنحضرت کثیر العلم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم است مر کل حوادث را باید دانست اگر برائے مصنوع اول شبہش از ذات وصفاتِ صانع ضروری نباشد مصنوع مجہول وممتنع الوجود باشد واگر مظہریۃ تامہش فی حدہ از ابتدا تا انتہا بآوان در تضمن تشخصش تجدداً واجب نباشد مقصود معرفۃ ناقص باشد

ترجمہ پس تفرقہ تعینات انسانیہ سے محبوبیت کی نسبت کا تفرقہ خود عیان ہے اللھم صل وسلم علی محمد نبی الرحمۃ وعلی جمالہ کما تحبہ وترضاہ وشفعہ فینا وترحمنا بہٖ

## ذکر بیان صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے علم کے احاطہ کا کہ آپ کثیر العلم ہین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ اللہ ونستعینہ ونصلی علی رسولہ محمد ونستشفعہ وعلی آلہ وصحبہ واتباعہ اجمعین بحث مین گفتگو ہے آنحضرت صلعم کے علم کی کہ کثیر العلم ہین اور آپ کے احاطۂ علم کی نسبت جو خاص کل حوادث کو ہے یعنی آپکا علم جو کل حوادث کو محیط ہے بسبب کثرت علم آپکے اوسکی نسبت اس بحث مین گفتگو ہے۔ سمجھنا چاہیے اگر مصنوع اول کیلیے صانع کی ذات وصفات سے اوسکی شبہ ضروری نہوگی مصنوع مجہول اور ممتنع الوجود ہوگا یعنی مصنوع کی نسبت جہل لازم ہوگا اور بسبب جہل اوسکا وجود ممتنع ہوگا اسلیے کہ بسبب جہل خلق صنع صانع سے کیسے ہوگا پس مصنوع کیسے وجود مین آیگا۔ اور اگر اوسی مصنوع اول کا تام یعنی پورا مظہر ہونا اپنی حد مین ابتدا سے انتہا تک آوان یعنی متعدد زمان مین بطور تجدد اپنے تشخص کے تضمن مین واجب نہوگا مقصود معرفت ناقص ہوگا اسواسطہ کہ مقصود صانع کا صنع سے اپنی کمال معرفت ہے پس صانع سے بغرض معرفت جو مصنوع پہلا صنع مین آئے گا اوسکی شبہ صانع کی ذات وصفات سے ضروری ہوگی ورنہ مصنوع مجہول وممتنع الوجود ہوگا۔ اور اسی بناپر مصنوع اول صانع کا اپنی حد کے اندر پورا مظہر ہونا ہی لازمی ہے ورنہ معرفت ناقص ہوگی۔ اور صنع کے لئے باعتبار خلق تجدد لازمی ہے اور تجدد مقتضی اوان ہے پس مصنوع اول کا اپنی حد کے اندر ابتدا سے انتہا تک اپنے تشخص کا قبول کرنا اور مزاہم ہونا پورا مظہر بننے کیلیے مختلف آوان مین بطور تجدد واجب ہوگا۔

بیان ہے کہ شبہ مصنوع اول ذات وصفات صانع سے ضروری ہے ورنہ مصنوع مجہول اور ممتنع الوجود

بیان ہے کہ مظہر تام مصنوع اول بنا بر تجدد آوان یعنی واجب ہے ورنہ مقصود معرفت ناقص ۱۲

وبابطال تجدد ولزوم احاطۂ کل بہرچہ درضمن مصنوع اول است در آنے وعدم احتیاج دربقا وافعال است پس چون تواند شد احاطۂ کل در آنے ازروی ذات وصفات وافعال درحد مصنوع اول وحال این است کہ احاطۂ کل در آنے خلاف بداہتہ دروجود اوست صلعم وچون تواند شد علم آنی بمنتزعات آوانیہ کہ ازواست صلعم ونیز باید دانست انچہ دیدہ ودانستہ میشود درعالم مثال چنان ش بیانیہ ومربوط دیدہ ودانستہ میشود ھم کہ آنی ازین عالم شہود است وآن درعالم مثال چنان ش بیانیہ ومربوط دیدہ ودانستہ میشود ھم است کہ لوکان البحر مدادا لکلمات ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی ولو جئنا بمثلہ مددا ۵

پس امثال مافی حدہ ش این مجرور متعلق وجد وضمیر راجع بمصنوع اول ھم ومنتزعات ان ش ای منتزعاتیکہ قیام مجازی بوی یافتہ تضمنی باشد یا التزامی واین معنی درمقابلۂ مافی حدہ متمائز است ھم کہ بعالم مثال دیدہ ودانستہ می شود در آوان است در آنے من بلغہ بلغ ومن جہلہ جہل۔

ترجمہ اور درصورت ابطال تجدد ہر اوس چیز کے ساتھہ جو ضمن مصنوع اول مین ہے آن واحد مین کل کا احاطہ لازم ہوگا اور اسی صورت مین جبکہ احاطت کلی کا آن واحد مین لزوم واقع ہوگا تو مصنوع اول کا مع اوسکے متعلقات متضمنہ کے اپنی بقا مین اور افعال مین عدم احتیاج لازمی ہو جائیگا پس آن واحد مین ازروئے ذات وصفات وافعال حد مصنوع اول مین احاطۂ کل کیسے ہوسکتا ہے۔ اور حال یہ ہے کہ وجود حضور صلعم مین یہ احاطۂ کل ایک آن مین بداہت کے خلاف ہے۔ اور علم آنی اون منتزعات آوانیہ کے ساتھہ کہ جو حضور صلعم سے مختلف آوان مین منتزع ہوئے ہین کیسے ہوسکتا ہے۔ اور یہ بہی سمجھنا چاہئے کہ جو کچھہ عالم مثال مین دیکھا اور جانا جاتا ہے وہ اسطرح معلوم ہوتا ہے اور نظر آتا ہے کہ اس عالم شہود سے ایک آن ہے۔ اور آوان ہے عالم مثال مین۔ وہ اسطرح دیکھا اور جانا جاتا ہے۔ کہ لوکان البحر مدادا لکلمات ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی ولو جئنا بمثلہ مددا یہ کریمہ آخر سورہ کہف مین ہے معنی یہ۔ کہ اگر میرے رب کے کلمات کے لئے دریا سیاہی ہو جاوے البتہ دریا نبٹر جاوے گا میرے رب کے کلمات نبٹرنے سے پہلے اگرچہ اوسکی مثل مدد کو اور بہی شامل کرلیوین پس امثال جو حد مصنوع اول مین پائی جاتی ہین اور اوسکے منتزعات۔ یعنی وے منتزعات جو مصنوع اول کے ساتھہ قیام مجازی پائی ہوئے ہین خواہ اونکا انتزاع مصنوع اول سے تضمنی ہو یا التزامی۔ اور یہ بات متمائز ہے اوس چیز کے مقابلہ مین جو اوسکی حد کے اندر ہے۔ پس یہ امثال مافی حدہ اور اوسکے منتزعات کہ عالم مثال مین وے دیکھی اور جانی جاتی ہین آوان مین مین نہ ایک آن مین من بلغہ بلغ ومن جہلہ جہل یعنی جو اوسکو پہونچگیا پہونچگیا اور جسنے اوسکو نجانا نادان رہا



می تواند آفرید چنانکہ احاطۂ کل در آنے درد باشد تجدد مثل ہمان احاطہ لیکن از بداہتہ مافی حدہ دلالتے بر ونیست مگر منافات فکیف الثبوت مگر اختیار کردہ شود این احاطۂ کل در آنے بعالم مثال کہ غایۃ ظہور ظلے از مرتبہ تشبیہ قدیم است با تجدد مثل بدلیل اظہار تمثیلات بنا بر تطبیق وتکمیل مظہریتہ فی حدہ ومتعلقات منتزعات آن ش تضمنی باشد یا التزامی ھم برائے مقصود معرفتہ کہ اعظم است ش ای آن مقصود ھم دعوی ودلیل بالغ است وانطباق خبر شریف علمت علم الاولین والآخرین ش از عالمین یا معلومین ھم فی الوجہین ش متعلق انطباق ای در وجہ آنے وہم آوان ھم ہم میتواند شد ولیکن انچہ درین عالم شہود بحکمتہ او سبحانہ کہ نمود دانا تر بآنست از بداہتہ مافی حدہ عیان است کلی آوانی تواند شد۔

اور ہوسکتا ہے کہ اسطرح پیدا فرماوے کہ ایک آن مین کل کا احاطہ اوسمین ہووے تجدد مثل کے اوسی احاطہ کے ساتھہ۔ لیکن جو کچھہ حد مصنوع اول مین پایا جاتا ہے بداہت سے کوئی دلالت اوسپر نہین ہے مگر منافات یعنی احاطۂ کل کے لئے آن واحد مین بجائے دلالت کے باہم ایک دوسرے کی نفی ظاہر ہے پس ثبوت کیسے ہوسکتا ہے۔ مگر یہ احاطت کل جو ایک آن مین ہے عالم مثال مین اختیار کیجاتی ہے کہ یہ مرتبۂ عالم مثال مرتبۂ التشبیہ قدیم سے تجدد مثل کے ساتھہ ظہور ظلی کی انتہا ہے یعنی مرتبۂ تشبیہ قدیم کے ظل کی تجدد مثل کے ساتھہ ظاہر ہونیکی غایت یہی عالم مثال ہے اس دلیل سے کہ تمثیلات کا ظاہر کرنا جو بنا بر تطبیق اور تکمیل مظہریت مصنوع اول کے اوسکی حد مین اور اوسکے متعلقات منتزعات کے کہ وہ منتزعات تضمنی ہون یا التزامی۔ مقصود معرفت کی غرض سے ہے کہ یہی بہت بڑا مقصود ہے۔ یہ دعوی اور دلیل بالغ ہے۔ اور اس مین اس خبر یعنی حدیث شریف سے انطباق دونون وجہون مین یعنی وجہ آن واحد اور آوان مین بہی ہوسکتا ہے کہ فرمایا حضور صلعم نے عُلِّمْتُ عِلْمَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْآخِرِیْن یعنی مین سکہلایا گیا ہون اگلون اور پچہلون کا علم وے اگلے اور پچہلے جو عالمین یعنی جاننے والون سے ہین یا معلومین یعنی جانے ہوئے ہین۔ ولیکن جو کچھہ اس عالم شہود مین حکمت خدائے سبحانہ سے کہ حکمت اپنی سے وہی خوب دانا ہے جو کچھہ حد مصنوع اول مین بداہت سے عیان ہے کل آوانی ہوسکتا ہے۔

